


﴿اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ أَعُوْذُبِکَ مِنْ وَعْثَاءِ السَّفَرِ وَ کَآبَةِ الْمَنْظَرِ وَسُوْءِ الْمُنْقَلَبِ فِی الْمَالِ وَالْأَھْلِ﴾

''اللہ سب سے بڑا ہے' اللہ سب سے بڑا ہے' اللہ سب سے بڑا ہے۔ وہ ذات پاک ہے' جس نے اس سواری کو ہمارے تابع کر دیا ورنہ ہم اسے قابو میں لانے والے نہیں تھے۔ اور بے شک ہم اپنے رب ہی کی طرف واپس لوٹنے والے ہیں۔ اے اللہ! ہم تجھ سے اپنے اس سفر میں نیکی' تقویٰ اور ایسے عمل کا سوال کرتے ہیں جسے تو پسند کرتا ہے۔ اے اللہ! ہم پر ہمارا یہ سفر آسان بنا دے اور اس کی لمبی مسافت کو ہم سے لپیٹ لے۔ اے اللہ! تو ہی ہمارا ساتھی ہے اس سفر میں اور تو ہی ہمارا جانشین ہے گھر والوں میں۔ اے اللہ! میں تیری پناہ چاہتا ہوں' سفر کی مشقت سے' تکلیف دہ منظر سے اور مال اور اہل و عیال میں بری واپسی سے۔'' (۱)

❊ دورانِ سفر کسی مقام پر ٹھہرنے کی دعا:

﴿أَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ﴾

''میں اللہ تعالیٰ کے مکمل کلمات کی پناہ میں آتا ہوں' اس کی مخلوق کے شر سے۔'' (۲)

❊ دورانِ سفر اور دورانِ حج مسنون اذکار و دعائیں نہ چھوڑے:

مثلاً صبح و شام کے اذکار' سونے جاگنے کے اذکار' کھانے پینے کی دعائیں' بازار میں داخل ہونے کی دعائیں وغیرہ وغیرہ۔ اگر تو زبانی یاد ہوں تو ٹھیک ورنہ کوئی ایسی دعاؤں والی کتاب ساتھ رکھ لے جو مستند اور جامع ہو۔ ان اذکار و دعاؤں کا فائدہ یہ ہوگا کہ حاجی یا معتمر شیطان کے وساوس کا شکار ہونے سے بچ جائے گا اور حج و عمرہ کے اختتام تک اسے اللہ تعالیٰ کا خاص فضل و تعاون حاصل رہے گی۔

❊ سفرِ حج یا کسی دوسرے سفر سے واپسی پر یہ دعا پڑھے:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی غزوہ یا حج و عمرہ سے واپس پلٹتے تو جب بھی کسی بلند جگہ پر چڑھتے تو تین مرتبہ تکبیر کہتے اور یہ دعا پڑھتے:

﴿لَا إِلٰـهَ إِلَّا اللّٰـهُ وَحْدَهُ لَا شَرِیْکَ لَهُ ' لَهُ الْمُلْکُ وَ لَهُ الْحَمْدُ ' وَ هُوَ عَلَى کُلِّ شَیْءٍ

---

(۱) [مسلم (۱۳۴۲) کتاب الحج : باب ما یقول اذا رکب الی سفر الحج وغیرہ ' ابو داود (۲۰۹۹) کتاب الجھاد : باب ما یقول الرجل اذا سافر ' ترمذی (۳۴۴۷) کتاب الدعوات : باب ما یقول اذا رکب الناقة ' نسائی فی السنن الکبری (۱۰۳۸۲) حاکم (۲/۴۰۰۳) دارمی (۲۶۷۳) ابن حبان (۲۶۹۵) عبد الرزاق (۹۲۳۲)]

(۲) [مسلم (۲۷۰۸) کتاب الذکر والدعاء : باب فی التعوذ من سوء القضاء]




قَدِيْرٌ ، آئِبُوْنَ ، تَآئِبُوْنَ ، عَابِدُوْنَ ، سَاجِدُوْنَ ، لِرَبِّنَا حَامِدُوْنَ ، صَدَقَ اللّٰهُ وَعْدَهُ وَ نَصَرَ عَبْدَهُ ، وَ هَزَمَ الْأَحْزَابَ وَحْدَهُ ﴾

''اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں' وہ اکیلا ہے'اس کا کوئی شریک نہیں' اسی کے لیے بادشاہت اور تعریف ہے اور وہی ہر چیز پر قادر ہے۔ہم پلٹنے والے' توبہ کرنے والے' عبادت گزار' سجدہ کرنے والے اور اپنے رب کی تعریف کرنے والے ہیں۔اللہ تعالیٰ نے اپنا وعدہ سچ کیا' اپنے بندے (محمد ﷺ) کی مدد فرمائی اور اکیلے سب لشکروں کو شکست دی۔''(۱)



---

(۱) [بخاری (۱۷۹۷) کتاب العمرة : باب ما يقول اذا رجع من الحج أو العمرة أو الغزو ' مسلم (۱۳۴۴) كتاب الحج : باب ما يقول اذا قفل من سفر الحج وغيره ' مؤطا (۹٦۰) كتاب الحج : باب جامع الحج ' احمد (٤٤۹٦) ابو داود (۲۷۷۰) كتاب الجهاد : باب فى التكبير على كل شرف فى السير ' ترمذى (۹۵۰) كتاب الحج : باب ما جاء ما يقول عند القفول من الحج والعمرة ' طبرانى كبير (۱۳۱۹٦) ابن أبى شيبة (۳٦۱/۱۰) أبو يعلى (۵۵۱۳)]

● دعاؤں کی مزید تفصیل کے لیے راقم الحروف کی کتاب " كتاب الدعوات " کا مطالعہ کیجئے۔



# كتاب الحج
## حج کے مسائل



ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

﴿وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ إِلَيْهِ سَبِيلًا﴾

[آل عمران : ۹۷]

"اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں پر جو اس کی طرف راستے (یعنی زادراہ اور سفر کے اخراجات وغیرہ) کی طاقت رکھتے ہوں اس گھر (یعنی بیت اللہ) کا حج فرض کیا ہے۔"

---

حدیث نبوی ہے کہ

﴿وَ لَيْسَ لِلْحَجَّةِ الْمَبْرُوْرَةِ ثَوَابٌ إِلَّا الْجَنَّةَ﴾

"حج مبرور کا ثواب صرف جنت ہی ہے۔"

[صحیح : السلسلة الصحيحة (۱۱۸۵)]




## باب فضائل الحج و العمرة و الترغیب فیهما

## حج وعمرہ کے فضائل اوران میں ترغیب کا بیان

### عمرہ گناہوں کا کفارہ ہے اور حج مبرور کا بدلہ صرف جنت ہے

(1) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ اَلْعُمْرَةُ إِلَى الْعُمْرَةِ كَفَّارَةٌ لَّمَا بَيْنَهُمَا وَالْحَجُّ الْمَبْرُوْرُ لَيْسَ لَهُ جَزَاءٌ إِلَّا الْجَنَّةَ ﴾

''ایک عمرہ دوسرے عمرہ تک دونوں کے درمیانی گناہوں کا کفارہ ہے۔ حج مبرور (جس میں کسی قسم کے گناہ کا ارتکاب نہ ہو) کا بدلہ جنت کے علاوہ اور کوئی نہیں۔''(۱)

(2) حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ وَ لَيْسَ لِلْحَجَّةِ الْمَبْرُوْرَةِ ثَوَابٌ إِلَّا الْجَنَّةَ ﴾

''حج مبرور کا ثواب صرف جنت ہے۔''(۲)

❑ ایک روایت میں ہے کہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حج مبرور کی جزا صرف جنت ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا کہ حج کی نیکی کیا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ إِطْعَامُ الطَّعَامِ وَ طِيْبُ الْكَلَامِ ﴾

''کھانا کھلانا اور اچھی گفتگو کرنا۔''(۳)

---

(۱) [بخاری (۱۷۷۳) کتاب الحج : باب وجوب العمرة وفضلها ' مسلم (۱۳۴۹) کتاب الحج : باب فی فضل الحج والعمرة ویوم عرفة ' ترمذی (۹۳۳) کتاب الحج : باب ما ذکر فی فضل العمرة ' نسائی (۱۱۵/۵) ابن ماجة (۲۸۸۸) کتاب المناسك : باب فضل الحج والعمرة ' موطا (۳۴۶/۱) عبد الرزاق (۸۷۹۸) حمیدی (۱۰۰۲) دارمی (۳۱/۲) احمد (۲۴۶/۲) طیالسی (۲۴۲۳) شرح السنة (۴/۵) بیهقی (۲۶۱/۵)]

(۲) [صحیح : السلسلة الصحیحة (۱۱۸۵)' (۱۲۰۰) هدایة الرواة (۲۴۵۸) ' (۴۴/۳) ترمذی (۸۱۰)]

(۳) [صحیح : صحیح الترغیب (۱۱۰۴) کتاب الحج : باب الترغیب فی الحج والعمرة ' احمد (۳۲۵/۳) ابن خزیمة فی صحیحه (۳۰۷۲) بیهقی فی شعب الإیمان (۴۱۱۹)]

## جہاد فی سبیل اللہ کے بعد افضل عمل حج مبرور ہے

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : أَيُّ الْأَعْمَالِ أَفْضَلُ ؟ قَالَ : إِيْمَانٌ بِاللّٰهِ وَ بِرَسُوْلِهِ ' قِيْلَ : ثُمَّ مَاذَا ؟ قَالَ : ثُمَّ الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ' قِيْلَ : ثُمَّ مَاذَا ؟ قَالَ : ثُمَّ حَجٌّ مَبْرُوْرٌ ﴾

''رسول اللہ ﷺ سے دریافت کیا گیا کہ کون سا عمل افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا' اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ ایمان لانا۔ دریافت کیا گیا کہ پھر کون سا عمل افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا' پھر جہادِ فی سبیل اللہ۔ دریافت کیا گیا کہ پھر کون سا عمل افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا' پھر حج مبرور۔'' (۱)

## حج کرنے والا گناہوں سے اس طرح پاک ہو جاتا ہے جیسے نومولود بچہ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ مَنْ حَجَّ وَلَمْ يَرْفُثْ وَ لَمْ يَفْسُقْ رَجَعَ مِنْ ذُنُوْبِهِ كَيَوْمِ وَلَدَتْهُ أُمُّهُ ﴾

''جس نے حج کیا (اور اس میں) نہ عورتوں کے قریب گیا اور نہ ہی کوئی فسق و فجور کا کام کیا تو وہ اپنے گناہوں سے (پاک صاف ہو کر) اس دن کی طرح لوٹے گا جس دن اس کی ماں نے اس کو جنا۔'' (۲)

## حج وعمرہ میں متابعت سے فقر اور گناہوں کا خاتمہ ہو جاتا ہے

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ تَابِعُوْا بَيْنَ الْحَجِّ وَ الْعُمْرَةِ فَإِنَّهُمَا يَنْفِيَانِ الْفَقْرَ وَ الذُّنُوْبَ كَمَا يَنْفِي الْكِيْرُ خَبَثَ الْحَدِيْدِ وَ الذَّهَبِ وَ الْفِضَّةِ ﴾

''پے در پے حج و عمرہ کرتے رہو' بلاشبہ حج اور عمرہ گناہوں کو اس طرح دور کر دیتے ہیں جیسے بھٹی لوہے' سونے

---

(۱) [بخاری (۱۵۱۹) کتاب الحج : باب فضل الحج المبرور' مسلم (۸۳) کتاب الإیمان : باب بیان کون الإیمان باللہ تعالی أفضل الأعمال' نسائی (۱۱۳/۵) احمد (۲۶۴/۲۔ ۲۶۸) عبد الرزاق (۲۰۲۹۶) بیهقی (۲۶۲/۵) شرح السنة للبغوی (۱۸۳۳) ابن حبان (۴۵۹۸)]

(۲) [بخاری (۱۵۲۱) کتاب الحج : باب فضل الحج المبرور' مسلم (۱۳۵۰) کتاب الحج : باب فضل الحج والعمرة' ابن ماجه (۲۸۸۹) کتاب المناسك : باب فضل الحج والعمرة' ترمذی (۸۱۱) کتاب الحج : باب ما جاء فی ثواب الحج والعمرة' احمد (۷۱۳۹) نسائی فی السنن الکبری (۳۶۰۶/۲) دارمی (۱۷۹۶) حمیدی (۱۰۰۴) عبد الرزاق (۸۸۰۰) دارقطنی (۲۸۴/۲) ابن حبان (۳۶۹۴) ابن خزیمة (۲۵۱۴) شرح السنة للبغوی (۱۸۴۱) بیهقی (۲۶۱/۵)]

اور چاندی کی میل کچیل کو دور کر دیتی ہے۔‘‘(۱)

## حج گزشتہ تمام گناہ مٹا دیتا ہے

حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ أَتَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ فَقُلْتُ ابْسُطْ يَمِينَكَ فَلِأُبَايِعْكَ فَبَسَطَ يَمِينَهُ ' قَالَ : فَقَبَضْتُ يَدِي ' قَالَ : مَا لَكَ يَا عَمْرُو ؟ قَالَ : قُلْتُ : أَرَدْتُ أَنْ أَشْتَرِطَ ' قَالَ : تَشْتَرِطُ بِمَاذَا ؟ قُلْتُ : أَنْ يُغْفَرَ لِي ' قَالَ : أَمَا عَلِمْتَ أَنَّ الْإِسْلَامَ يَهْدِمُ مَا كَانَ قَبْلَهُ وَ أَنَّ الْهِجْرَةَ تَهْدِمُ مَا كَانَ قَبْلَهَا " وَ أَنَّ الْحَجَّ يَهْدِمُ مَا كَانَ قَبْلَهُ " ﴾

’’میں نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے عرض کیا' اپنا دایاں ہاتھ آگے بڑھایئے تا کہ میں آپ کی بیعت کروں۔ چنانچہ آپ ﷺ نے اپنا دایاں ہاتھ آگے بڑھایا۔ تو میں نے اپنا ہاتھ پیچھے کھینچ لیا۔ آپ ﷺ نے دریافت فرمایا کہ اے عمرو! کیا بات ہے؟ میں نے عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول! میں شرط لگانا چاہتا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا' تم کیا شرط لگانا چاہتے ہو؟ میں نے عرض کیا کہ میرے گزشتہ گناہ بخش دیئے جائیں۔ یہ سن کر آپ ﷺ نے فرمایا' کیا تجھے علم نہیں کہ اسلام گزشتہ تمام گناہ مٹا دیتا ہے۔ ہجرت گزشتہ تمام گناہ مٹا دیتی ہے اور حج گزشتہ تمام گناہوں کو مٹا دیتا ہے۔‘‘(۲)

## حج اور عمرہ کرنے والے کی دعا قبول کی جاتی ہے

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

﴿ الْغَازِي فِي سَبِيلِ اللّٰهِ وَ الْحَاجُّ وَ الْمُعْتَمِرُ وَفْدُ اللّٰهِ ' دَعَاهُمْ فَأَجَابُوهُ ' وَ سَأَلُوهُ فَأَعْطَاهُمْ ﴾

’’اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والا' حاجی اور عمرہ کرنے والا اللہ تعالیٰ کے مہمان ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں بلایا تو انہوں نے اس دعوت کو قبول کیا اور پھر انہوں نے اللہ تعالیٰ سے مانگا تو اس نے انہیں عطا کر دیا۔‘‘(۳)

---

(۱) [صحیح : السلسلة الصحيحة (۱۱۸۵) ' (۱۲۰۰) هداية الرواة (۲۴۵۸) ' (۴۴/۳) ترمذی (۸۱۰) کتاب الحج : باب ما جاء في ثواب الحج والعمرة ' نسائی (۱۱۵/۵) احمد (۳۸۷/۱) ابن خزیمة (۲۵۱۲)]

(۲) [مسلم (۱۲۱) کتاب الإيمان : باب کون الإسلام يهدم ما قبله و كذا الهجرة والحج ' احمد (۱۷۷۹۲) بیهقی (۹۸/۹) تحفة الأشراف (۱۰۷۳۷)]

(۳) [حسن : صحيح الترغيب والترهيب (۱۱۰۸) کتاب الحج : باب الترغيب في الحج والعمرة وما جاء فيمن خرج يقصدهما فمات ' ابن ماجه (۲۸۹۳) کتاب المناسك : باب فضل دعاء الحاج ' ابن حبان في صحيحه (۴۵۹۴)]




## حج اور عمرہ عورت، کمزور، بوڑھے اور بچے کا جہاد ہے

(1) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ

﴿ قُلْتُ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ! أَلَا نَغْزُوْ وَ نُجَاهِدُ مَعَكُمْ ؟ فَقَالَ : لَكِنْ أَحْسَنَ الْجِهَادِ وَ أَجْمَلُهُ : الْحَجُّ حَجٌّ مَبْرُوْرٌ ، فَقَالَتْ عَائِشَةُ : فَلَا أَدَعُ الْحَجَّ بَعْدَ إِذْ سَمِعْتُ هٰذَا مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ﴾

''میں نے عرض کیا، اے اللہ کے رسول! ہم بھی کیوں نہ آپ کے ساتھ جہاد اور غزووں میں جایا کریں؟ آپ ﷺ نے فرمایا، تمہارے لیے سب سے اچھا اور مناسب جہاد حج ہے، ایسا حج جو مقبول ہو۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ جب سے میں نے رسول اللہ ﷺ کا یہ ارشاد سنا ہے میں نے کبھی حج نہیں چھوڑا۔'' (۱)

(2) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ

﴿ قُلْتُ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ! عَلَى النِّسَاءِ جِهَادٌ ؟ قَالَ : نَعَمْ ، عَلَيْهِنَّ جِهَادٌ لَا قِتَالَ فِيْهِ : الْحَجُّ وَالْعُمْرَةُ ﴾

''میں نے عرض کیا، اے اللہ کے رسول! کیا عورتوں پر جہاد فرض ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا، ہاں ان پر جہاد فرض ہے لیکن اس میں قتال نہیں ہے اور وہ ہے حج وعمرہ۔'' (۲)

(3) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ جِهَادُ الْكَبِيْرِ وَ الصَّغِيْرِ وَ الضَّعِيْفِ وَ الْمَرْأَةِ : الْحَجُّ وَ الْعُمْرَةُ ﴾

''بوڑھے، بچے، کمزور اور عورت کا جہاد حج اور عمرہ ہے۔'' (۳)

(4) حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ

﴿ أَنَّ رَجُلًا جَاءَ إِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ : إِنِّيْ جَبَانٌ وَ إِنِّيْ ضَعِيْفٌ ، فَقَالَ : هَلُمَّ إِلَى جِهَادٍ لَا شَوْكَةَ فِيْهِ : الْحَجُّ ﴾

''ایک آدمی نبی کریم ﷺ کے پاس آیا اور اس نے کہا، بلاشبہ میں ایک ضعیف القلب اور کمزور آدمی ہوں۔

---

(۱) [بخاری (۱۸٦۱) کتاب العمرة : باب حج النساء]

(۲) [صحیح : هدایة الرواة (۲٤٦۷) ابن ماجه (۲۹۰۱) کتاب المناسك : باب الحج جهاد النساء]

(۳) [حسن لغیره : صحیح الترغیب (۱۱۰۰) کتاب الحج : باب الترغیب فی الحج والعمرة ، صحیح نسائی (۲٤٦۳) نسائی (۱۱٤/٦)]

آپ ﷺ نے فرمایا' ایسا جہاد کرو جس میں کوئی تکلیف نہیں اور وہ حج ہے۔''(۱)

(5) حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ اَلْحَجُّ جِهَادُ كُلِّ ضَعِيفٍ ﴾

''حج ہر کمزور کا جہاد ہے۔''(۲)

## رمضان میں عمرہ کا ثواب حج کے برابر ملتا ہے

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ حجۃ الوداع سے واپس ہوئے تو آپ ﷺ نے اُم سنان انصاریہ رضی اللہ عنہا سے دریافت فرمایا کہ

﴿ مَا مَنَعَكِ مِنَ الْحَجِّ ؟ قَالَتْ : أَبُو فُلَانٍ ـ تَعْنِي زَوْجَهَا كَانَ لَهُ ـ نَاضِحَانِ حَجَّ عَلَى أَحَدِهِمَا وَالْآخَرُ يَسْقِي أَرْضًا لَنَا ' قَالَ : فَإِنَّ عُمْرَةً فِي رَمَضَانَ تَقْضِي حَجَّةً أَوْ حَجَّةً مَعِي ﴾

''تو حج کرنے نہیں گئی؟ انہوں نے عرض کیا کہ فلاں کے باپ یعنی میرے خاوند کے پاس دو اونٹ پانی پلانے کے تھے۔ایک پر تو وہ خود حج پر چلے گئے اور دوسرا ہماری زمین سیراب کرتا ہے۔آپ ﷺ نے اس پر فرمایا کہ رمضان میں عمرہ کرنا میرے ساتھ حج کرنے کے برابر ہے۔''

صحیح مسلم کی روایت میں یہ لفظ ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

﴿ فَإِذَا جَاءَ رَمَضَانُ فَاعْتَمِرِيْ فَإِنَّ عُمْرَةً فِيهِ تَعْدِلُ حَجَّةً ﴾

''جب رمضان آئے گا تو عمرہ کر لینا کیونکہ رمضان میں عمرہ (کا اجر و ثواب) حج کے برابر ہوتا ہے۔''(۳)

## حاجی اور عمرہ کرنے والے کو اس کے خرچ اور محنت کے مطابق اجر ملتا ہے

اسودؒ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ قَالَتْ عَائِشَةُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ! يَصْدُرُ النَّاسُ بِنُسُكَيْنِ وَ أَصْدُرُ بِنُسُكٍ ؟ فَقِيْلَ

---

(۱) [صحیح : إرواء الغليل (۱۵۲/٤) صحيح الترغيب (۱۰۹۸) كتاب الحج : باب الترغيب في الحج والعمرة ' رواه الطبراني في الكبير والأوسط ' وعبد الرزاق (۸ـ۷/٥)]

(۲) [حسن لغيره : صحيح الترغيب (۱۱۰۲) كتاب الحج : باب الترغيب في الحج والعمرة ' ابن ماجة (۲۹۰۲) كتاب المناسك : باب الحج جهاد النساء]

(۳) [بخاری (۱۸٦۳) كتاب الحج : باب حج النساء ' مسلم (۱۲۵٦) كتاب الحج : باب فضل العمرة في رمضان ' نسائی (۲۱۰۹) وفي السنن الكبرى (٤۲۲۳/۲) دارمی (۱۸۵۹) طبرانی كبير (۱۱٤۱۰) ابن ماجة (۲۹۹۳) كتاب المناسك : باب العمرة في رمضان ' ابن حبان (۳۷۰۰) بيهقی (۳٤٦/٤)]

لَهَا : انْتَظِرِيْ ' فَإِذَا طَهُرْتِ فَاخْرُجِيْ إِلَى التَّنْعِيْمِ فَأَهِلِّيْ ' ثُمَّ ائْتِيْنَا بِمَكَانِ كَذَا ' وَ لٰكِنَّهَا عَلَى قَدْرِ نَفَقَتِكِ أَوْ نَصَبِكِ ﴾

''حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا' اے اللہ کے رسول! لوگ تو دو نسک (یعنی حج وعمرہ) کر کے واپس ہو رہے ہیں اور میں نے صرف ایک نسک (یعنی حج) کیا ہے؟ اس پر ان سے کہا گیا کہ پھر انتظار کریں اور جب پاک ہو جائیں تو تنعیم جا کر وہاں سے (عمرہ کا) احرام باندھیں' پھر ہم سے فلاں جگہ آ ملیں اور یہ کہ اس عمرہ کا ثواب تمہارے خرچ اور محنت کے مطابق ملے گا۔''(۱)

ایک روایت میں یہ لفظ ہیں:

﴿ إِنَّمَا أَجْرُكِ فِيْ عُمْرَتِكِ عَلَى قَدْرِ نَفَقَتِكِ ﴾

''تمہارے عمرے میں تمہارا اجر صرف تمہارے خرچ کے مطابق ہے۔''(۲)

## حاجی کو اپنی سواری کی وجہ سے بھی اجر ملتا ہے

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا:

﴿ مَا تَرْفَعُ إِبِلُ الْحَاجِّ رِجْلًا ' وَ لَا تَضَعُ يَدًا إِلَّا كَتَبَ اللّٰهُ لَهُ بِهَا حَسَنَةً ' أَوْ مَحَا عَنْهُ سَيِّئَةً ' أَوْ رَفَعَ بِهَا دَرَجَةً ﴾

''حاجی کا اونٹ جب بھی قدم اٹھاتا ہے یا ہاتھ (زمین پر) رکھتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے اس کے بدلے ایک نیکی لکھ دیتے ہیں یا اس سے ایک گناہ مٹا دیتے ہیں یا اس کا ایک درجہ بلند فرما دیتے ہیں۔''(۳)

## حج یا عمرہ کے لیے نکلا ہوا شخص فوت ہو جائے تو اس کے لیے مکمل اجر لکھا جاتا ہے

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ مَنْ خَرَجَ حَاجًّا فَمَاتَ ' كُتِبَ لَهُ أَجْرُ الْحَاجِّ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ ' وَ مَنْ خَرَجَ مُعْتَمِرًا

---

(۱) [بخاری (۱۷۸۷) کتاب العمرة : باب أجر العمرة على قدر النصب ' مسلم (۱۲۱۱) كتاب الحج : باب بيان وجوه الإحرام وأنه يجوز إفراد الحج والتمتع والقران وجواز إدخال الحج ' احمد (۲٦١٤٤) بيهقى (۱۸۲/۱) حميدى (۲۰۳)]

(۲) [صحيح : صحيح الترغيب (۱۱۱٦) كتاب الحج : باب الترغيب فى النفقة فى الحج والعمرة ' مستدرك حاكم (۱/٤٧٢)]

(۳) [حسن : صحيح الترغيب (۱۱۰٦) كتاب الحج : باب الترغيب فى الحج والعمرة ' بيهقى فى شعب الإيمان (٤١١٦) وابن حبان فى صحيحه]

فَـمَـاتَ ، كُتِبَ لَهُ أَجْرُ الْمُعْتَمِرِ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ ، وَ مَنْ خَرَجَ غَازِيًا فَمَاتَ ، كُتِبَ لَهُ أَجْرُ الْغَازِيُ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ ﴾

’’جو شخص حج کرنے کے لیے نکلا اور فوت ہو گیا تو اس کے لیے روزِ قیامت تک حج کرنے والے کا اجر لکھ دیا جاتا ہے۔ جو عمرہ کرنے کے لیے روانہ ہوا اور فوت ہو گیا تو اس کے لیے روزِ قیامت تک عمرہ کرنے والے کا اجر لکھ دیا جاتا ہے اور جو شخص جہاد کرنے کے لیے نکلا اور فوت ہو گیا تو اس کے لیے روزِ قیامت تک جہاد کرنے والے کا اجر لکھ دیا جاتا ہے۔‘‘(۱)



(۱) [صحیح لغیرہ : صحیح الترغیب (۱۱۱٤) كتاب الحج : باب الترغيب فى الحج والعمرة وما جاء فيمن خرج بقصدهما فمات ، السلسلة الصحيحة (۲۵۵۳) مسند أبى يعلى (۱۱/٦٣٥٧)]




## باب احكام الحج والعمرة — حج وعمرہ کے احکام کا بیان

### حج اسلام کا رکن ہے

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

﴿ بُنِيَ الْإِسْلَامُ عَلَى خَمْسٍ : شَهَادَةِ أَنْ لَا إِلَهَ إِلا الله وأنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللهِ ﷺ وَإِقَامِ الصَّلَاةِ وَإِيْتَاءِ الزَّكَاةِ " وَالْحَجِّ " وَصَوْمِ رَمَضَانَ ﴾

''اسلام کی بنیاد پانچ اشیاء پر رکھی گئی ہے: یہ شہادت دینا کہ اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی معبودِ برحق نہیں اور یقیناً محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں' نماز قائم کرنا' زکوٰۃ ادا کرنا' حج کرنا اور ماہِ رمضان کے روزے رکھنا۔'' (۱)

### ہر صاحبِ استطاعت پر حج فرض ہے

ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

﴿ وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ إِلَيْهِ سَبِيْلًا ﴾ [آل عمران : ۹۷]

''اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں پر جو اس کی طرف راستے (یعنی زادِ راہ اور سفر کے اخراجات وغیرہ) کی طاقت رکھتے ہوں اس گھر (یعنی بیت اللہ) کا حج فرض کیا ہے۔''

(شیخ صالح بن فوزان) مسلمانوں کا اجماع ہے کہ حج فرض ہے۔(۲)

(شیخ سلیم ہلالی) جس نے حج کا انکار کیا اس نے کفر کیا۔(۳)

### حج زندگی میں صرف ایک مرتبہ فرض ہے

(1) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ يٰاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ فَرَضَ اللّٰهُ عَلَيْكُمُ الْحَجَّ فَحُجُّوْا ' فَقَالَ رَجُلٌ : أَكُلَّ عَامٍ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ؟ فَسَكَتَ ' حَتّٰى قَالَهَا ثَلَاثًا ' فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : لَوْ قُلْتُ نَعَمْ لَوَجَبَتْ وَ لَمَا اسْتَطَعْتُمْ ' ثُمَّ قَالَ :

---

(۱) [بخارى (۸) كتاب الإيمان : باب دعائكم إيمانكم ' مسلم (۱٦) كتاب الإيمان : باب بيان أركان الإسلام ودعائمه العظام ' ترمذى (۲٦۱۲) نسائى (۱۰۷/۸) حميدى (۷۰۳) ابن خزيمة (۳۰۸) احمد (۱۲۰/۲-۱٤۳) شرح السنة (٦٤/۱) الحلية لأبى نعيم (٦۲/۳)]

(۲) [الملخص الفقهى (۲۸۰/۱)]

(۳) [موسوعة المناهى الشرعية (۹۹/۲)]

ذَرُوْنِى مَا تَرَكْتُكُمْ ' فَإِنَّمَا هَلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ بِكَثْرَةِ سُؤَالِهِمْ ' وَ اخْتِلَافِهِمْ عَلَى أَنْبِيَائِهِمْ ' فَإِذَا أَمَرْتُكُمْ بِشَيْءٍ فَأْتُوا مِنْهُ مَا اسْتَطَعْتُمْ ' وَ إِذَا نَهَيْتُكُمْ عَنْ شَيْءٍ فَدَعُوْهُ ﴾

''اے لوگو! اللہ تعالیٰ نے تم پر حج فرض کیا ہے لہٰذا تم حج کرو۔ ایک آدمی (حضرت اقرع بن حابس رضی اللہ عنہ) نے عرض کیا کہ کیا ہر سال اے اللہ کے رسول! آپ صلی اللہ علیہ وسلم خاموش رہے حتی کہ اس نے تیسری مرتبہ یہی سوال دہرایا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا' اگر میں ہاں کہہ دیتا تو (ہر سال) واجب ہو جاتا اور تم اس کی طاقت نہ رکھتے۔ اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا' جب تک میں تمہیں کچھ نہ بتاؤں مجھ سے سوال نہ کیا کرو اس لیے کہ تم سے پہلے لوگ کثرت سوال اور انبیاء کے ساتھ اختلاف رکھنے کی وجہ سے تباہ و برباد ہو گئے۔ جب میں تمہیں کسی کام کا حکم دوں تو حسب استطاعت اس پر عمل کرو اور جب میں تمہیں کسی کام سے منع کروں تو اسے چھوڑ دو۔''(۱)

(2) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی مرفوع روایت میں ہے کہ

﴿ الْحَجُّ مَرَّةٌ وَاحِدَةٌ فَمَنْ زَادَ فَهُوَ تَطَوُّعٌ ﴾

''حج ایک مرتبہ (فرض) ہے اور جس نے زیادہ کیا تو وہ نفلی حج ہے۔''(۲)

(شوکانیؒ) مذکورہ احادیث دلالت کرتی ہیں کہ حج صرف ایک مرتبہ واجب ہے اور اس پر اجماع ہے۔(۳)

(ابن حجرؒ) اسی کے قائل ہیں۔(٤)

(نوویؒ) اہل علم نے اجماع کیا ہے کہ حج صرف ایک مرتبہ فرض ہے۔(٥)

(ابن کثیرؒ) متعدد احادیث سے یہ ثابت ہے کہ حج اسلام کے ارکان و دعائم میں سے ایک ہے اور مسلمانوں نے اس پر اجماع کیا ہے۔ نیز یہ مکلف شخص پر عمر میں صرف ایک مرتبہ ہی واجب ہے' اس پر نص و اجماع شاہد ہے۔(٦)

---

(۱) [مسلم (۱۳۳۷) کتاب الحج : باب فرض الحج مرة فى العمر' أحمد (۵۰۸/۲) نسائی (۱۱۰/۵) و فى السنن الكبرى (۳۵۹۸/۲) ابن حبان (۳۷۰۵) دارقطنی (۲۸۱/۲) بيهقى (۳۲۶/٤) ابن خزيمة (۲۵۰۸) عبد الرزاق (۲۰۳۷٤)]

(۲) [صحيح : صحيح ابو داود (۱۵۱٤) كتاب المناسك : باب فرض الحج ' ابو داود (۱۷۲۱) نسائی (۱۱۱/۵) ابن ماجة (۲۸۸٦) دارمی (۲۹/۲) عبد بن حميد (٦۷۷) دارقطنی (۲۸۰/۲) حاكم (٤٤۱/۱) بيهقى فى المعرفة (٤۷۱/۳) امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔]

(۳) [نيل الأوطار (۲۷۳/۳)]

(٤) [فتح البارى (۱۵۲/٤)]

(٥) [شرح مسلم (۳۳۰/٤)]

(٦) [تفسير ابن كثير (۷۱/۲)]

(عبدالرحمن مبارکپوریؒ) حج صرف ایک مرتبہ ہی واجب ہے اور اس پر اجماع ہے۔(۱)
(سید سابقؒ) علماء نے اجماع کیا ہے کہ حج عمر میں صرف ایک مرتبہ ہی واجب ہے۔(۲)
(شیخ سلیم ہلالی) حج مکلف پر زندگی میں صرف ایک مرتبہ واجب ہے۔(۳)
(شیخ صالح بن فوزان) حج زندگی میں صرف ایک مرتبہ ہی فرض ہے۔(٤)
(ڈاکٹر عائض القرنی) اسی کے قائل ہیں۔(٥)

❑ واضح رہے کہ اگر کوئی شخص نذر کے ذریعے اپنے اوپر حج واجب کر لے تو اس پر اس حج کی ادائیگی واجب ہو گی خواہ اس نے واجب حج پہلے ادا کر لیا ہو۔

## حج کے مہینے

ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

﴿ الْحَجُّ أَشْهُرٌ مَّعْلُوْمَاتٌ ﴾ [البقرة : ١٩٧]

''حج کے مہینے معلوم (یعنی مقرر) ہیں۔''

حج کے مہینے یہ ہیں:

① شوال ② ذوالقعدہ ③ ذوالحجہ کا پہلا عشرہ

یعنی عید الفطر سے لے کر عید الاضحیٰ تک کا درمیانی عرصہ۔ صحیح بخاری میں حج کے مہینوں کے متعلق حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کا یہی فرمان موجود ہے۔(٦)

یاد رہے کہ عمرہ کے لیے کسی خاص مہینے کی قید نہیں' یہ سارے سال میں کسی وقت بھی کیا جا سکتا ہے۔ البتہ ماہ رمضان میں عمرہ کا ثواب حج کے برابر ہو جاتا ہے۔(٧)

---

(۱) [تحفة الأحوذى (٦٣٣/٣)]
(۲) [فقه السنة (٤٢٦/١)]
(۳) [موسوعة المناهى الشرعية (١٠٠/٢)]
(٤) [الملخص الفقهى (٢٨١/١)]
(٥) [فقه الدليل (ص / ٢٤٦)]
(٦) [بخارى (قبل الحديث / ١٥٦٠) كتاب الحج : باب قول الله تعالى : الحج أشهر معلومات]
(٧) [بخارى (١٨٦٣) كتاب الحج : باب حج النساء' مسلم (١٢٥٦) كتاب الحج : باب فضل العمرة فى رمضان' نسائى (٢١٠٩) وفى السنن الكبرى (٤٢٢٣/٢)]

(شیخ سلیم ہلالی) حج کے مہینے یہ ہیں: شوال' ذوالقعدہ اور عشرہ ذوالحجہ۔(۱)

## وجوبِ حج کی شرائط

حج کے وجوب کے لیے پانچ شرائط ہیں:

① اسلام ② بلوغت ③ عقل ④ آزادی ⑤ استطاعت

خواتین کے لیے ان شرائط کے ساتھ ساتھ دو شرطیں مزید بھی ہیں:

① محرم کا ساتھ ہونا ② عدت میں نہ ہونا

(ابن قدامہؒ) حج صرف پانچ شرائط کے ساتھ ہی واجب ہوتا ہے: اسلام' عقل' بلوغت' حریت اور استطاعت۔ ان تمام شرائط میں ہمیں کسی اختلاف کا علم نہیں۔(۲)

(شیخ ابن جبرین) وجوبِ حج کی پانچ شرائط ہیں اور وہ یہ ہیں: اسلام' عقل' بلوغت' حریت اور استطاعت۔ نیز خواتین کے لیے ایک شرط زائد ہے اور وہ محرم کا ساتھ ہونا ہے۔(۳)

### ❶' ❷' ❸ اسلام' بلوغت اور عقل:

- جب تک یہ تینوں اشیاء موجود نہ ہوں انسان مکلف نہیں ہوتا اور جب انسان مکلف نہ ہو تو اس پر صرف حج ہی نہیں بلکہ کوئی عبادت بھی واجب نہیں ہوتی۔

(1) حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

﴿ رُفِعَ الْقَلَمُ عَنْ ثَلَاثَةٍ : عَنِ النَّائِمِ حَتَّى يَسْتَيْقِظَ ' وَ عَنِ الصَّبِيِّ حَتَّى يَحْتَلِمَ ' وَ عَنِ الْمَجْنُوْنِ حَتَّى يَعْقِلَ ﴾

''تین آدمی مکلف نہیں: ایک سویا ہوا شخص حتی کہ وہ بیدار ہو جائے' دوسرا بچہ حتی کہ وہ بالغ ہو جائے اور تیسرا پاگل حتی کہ اس کی عقل لوٹ آئے۔''(٤)

(2) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

---

(١) [موسوعة المناهي الشرعية (١٠٤/٢)]

(٢) [المغني لابن قدامة (٦/٥)]

(٣) [فتاوى اسلامية (١٧٨/٢)]

(٤) [صحيح : صحيح ابو داود (٣٧٠٣) كتاب الحدود : باب في المجنون يسرق أو يصيب حدا ' ابو داود (٤٤٠٣) إرواء الغليل (٢٩٧)]

﴿ أَيُّمَا صَبِيٍّ حَجَّ ثُمَّ بَلَغَ الْحِنْثَ فَعَلَيْهِ أَنْ يَّحُجَّ حَجَّةً أُخْرَى ﴾

''جو بچہ حج کرے پھر وہ بلوغت کو پہنچ جائے تو اس پر ضروری ہے کہ دوسرا حج کرے۔''(۱)

(سید سابق'') اہل علم نے اجماع کیا ہے کہ بچہ اگر بلوغت سے قبل حج کر لے تو بلوغت کے بعد اس پر دوبارہ حج واجب ہوگا۔(۲)

❹ آزادی:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ أَيُّمَا عَبْدٍ حَجَّ ثُمَّ عُتِقَ فَعَلَيْهِ حَجَّةٌ أُخْرَى ﴾

''جو غلام حج کرے پھر آزاد ہو جائے تو اس پر ضروری ہے کہ دوسرا حج کرے۔''(۳)

(سید سابق'') اہل علم کا اجماع ہے کہ غلام اگر اپنی غلامی کے زمانہ میں حج کر لے اور پھر آزاد ہو جائے تو اس پر لازم ہے کہ دوبارہ حج کرے بشرطیکہ وہ اس کے راستے کی طاقت رکھتا ہو۔(٤)

❺ استطاعت:

(1) ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

﴿ وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ إِلَيْهِ سَبِيْلًا ﴾ [آل عمران : ٩٧]

''اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں پر جو اس کی طرف راستے (یعنی زادِ راہ اور سفر کے اخراجات وغیرہ) کی طاقت رکھتے ہوں بیت اللہ کا حج فرض کیا ہے۔''

(2) حدیث جبرئیل میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ الْإِسْلَامُ أَنْ تَشْهَدَ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَ أَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَ تُقِيْمَ الصَّلَاةَ وَ تُؤْتِيَ الزَّكَاةَ وَ تَصُوْمَ رَمَضَانَ " وَ تَحُجَّ الْبَيْتَ إِنِ اسْتَطَعْتَ إِلَيْهِ سَبِيْلًا " ﴾

''اسلام یہ ہے کہ تو شہادت دے کہ اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی معبود برحق نہیں اور بلاشبہ محمد ﷺ اللہ کے

---

(۱) [صحیح : إرواء الغليل (٩٨٦) تلخيص الحبير (٢٢٠/٢) بيهقى (٣٢٥/٤) كتاب الحج : باب إثبات فرض الحج على من استطاع إليه سبيلا ' طبرانى أوسط (٢٧٥٢) ابن خزيمة (٣٠٥٠) كتاب الحج : باب الصبى يحج قبل البلوغ ثم يبلغ ' حاكم (٤٨١/١)]

(۲) [فقه السنة (٤٣٠/١)]

(۳) [صحیح : إرواء الغليل (٩٨٦)]

(٤) [فقه السنة (٤٣٠/١)]

رسول ہیں' تو نماز قائم کرے' زکوٰۃ ادا کرے' رمضان کے روزے رکھے اور بیت اللہ کا حج کرے اگر اس کے راستے کی طاقت ہو۔'' (۱)

گزشتہ آیت میں مذکور ''سبیل'' کے متعلق رسول اللہ ﷺ سے دریافت کیا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا:

﴿ الزَّادُ وَالرَّاحِلَةُ ﴾ ''راستے کا خرچ اور سواری۔'' (۲)

اگر چہ یہ روایت ضعیف ہے لیکن امت کی اکثریت اسی تفسیر کی قائل ہے جیسا کہ امام صنعانی رحمہ اللہ نے اس کی صراحت کی ہے اور شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کا بھی یہی موقف نقل کیا ہے۔ زاد (یعنی واپسی تک اہل وعیال کے خرچ سے زائد مال) تو مطلقاً شرط ہے اور راحلہ (یعنی کوئی بھی سواری مثلاً مویشی' بحری جہاز' ہوائی جہاز' گاڑی وغیرہ) ایسے شخص کے لیے جس کا گھر (لمبے) فاصلے پر ہو۔ (۳)

نیز امت کا اتفاق ہے کہ حج کی استطاعت رکھنے والے شخص پر حج واجب ہے۔ (٤)

## استطاعت میں کون کون سی اشیاء شامل ہیں؟

استطاعت میں مندرجہ ذیل اشیاء شامل ہیں:

1- مکلف شخص صحت مند وتندرست ہو۔

2- راستہ پرامن ہو۔

3,4- انسان زادِراہ اور سواری کا مالک ہو۔

5- کوئی ایسی رکاوٹ نہ ہو جو لوگوں کو حج پر جانے سے روک رہی ہو مثلاً قید اور ظالم حکمران کا

---

(۱) [مسلم (۸) کتاب الإیمان : باب بیان الإیمان والإسلام والإحسان ' ابو داود (٤٦٩٥) کتاب السنة : باب فی القدر ' ترمذی (۲٦۱۰) کتاب الإیمان : باب ما جاء فی وصف جبریل للنبی الإیمان والإحسان ' ابن ماجة (٦٣) مقدمة : باب فی الإیمان ' نسائی فی السنن الکبری (٥٨٨٣) طبرانی کبیر (١٣٥٨١) ابن منده (١٨٦) ابن حبان (١٦٨) ابن أبی شیبة (٤٤/١١) بیهقی فی شعب الإیمان (٣٩٧٣) شرح السنة للبغوی (٢) ابن خزیمة (٢٥٠٤)]

(۲) [ضعیف : إرواء الغلیل (٩٨٨) دارقطنی (٢١٦/٢) کتاب الحج ' مستدرك حاكم (٤٤٢/١) شیخ البانی رحمہ اللہ رقمطراز ہیں کہ یہ اور اس معنی کی تمام احادیث ضعیف ہیں۔ حافظ ابن حجر رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اس کی تمام اسناد ضعیف ہیں۔ [تلخیص الحبیر (٤٨٥/٢)] عبدالحق رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ بلاشبہ اس روایت کی تمام اسناد ضعیف ہیں۔ [الأحكام الوسطی لعبد الحق (٢٥٨/٢)]

(۳) [سبل السلام (٩٢٣/٢)]

(٤) [تفسیر اللباب فی علوم الکتاب (٣٠٩/٣)]

خوف وغیرہ۔(۱)

## خواتین کے لیے اضافی شرائط

### ❶ عورت کے لیے محرم کا ہونا:

(1) حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ لَا تُسَافِرِ الْمَرْأَةُ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ إِلَّا مَعَ ذِي مَحْرَمٍ ﴾

''عورت تین دن کا سفر محرم رشتہ دار کے بغیر نہ کرے۔''(۲)

(2) حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے مروی ایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ لَا تُسَافِرِ الْمَرْأَةُ يَوْمَيْنِ مِنَ الدَّهْرِ إِلَّا وَ مَعَهَا ذُو مَحْرَمٍ مِنْهَا أَوْ زَوْجُهَا ﴾

''عورت کبھی اپنے محرم رشتہ دار یا شوہر کے بغیر دو دن کا بھی سفر نہ کرے۔''(۳)

(3) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ لَا يَحِلُّ لِامْرَأَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَ الْيَوْمِ الْآخِرِ أَنْ تُسَافِرَ مَسِيرَةَ يَوْمٍ وَلَيْلَةٍ لَيْسَ مَعَهَا حُرْمَةٌ ﴾

''اللہ تعالیٰ اور یوم آخرت پر ایمان رکھنے والی کسی بھی عورت کے لیے حلال نہیں ہے کہ وہ بغیر کسی محرم رشتہ دار کے ایک دن اور رات کا سفر کرے۔''(٤)

(4) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ لَا يَخْلُوَنَّ رَجُلٌ بِامْرَأَةٍ ' وَ لَا تُسَافِرَنَّ امْرَأَةٌ إِلَّا وَ مَعَهَا مَحْرَمٌ ' فَقَالَ رَجُلٌ : يَا رَسُولَ اللّٰهِ ! اكْتُتِبْتُ فِي غَزْوَةِ كَذَا وَ كَذَا ' وَ خَرَجَتِ امْرَأَتِي حَاجَّةً ' قَالَ : اذْهَبْ فَاحْجُجْ مَعَ امْرَأَتِكَ ﴾

---

(۱) [ملخصا ' فقه السنة (۱/٤۲۷)]

(۲) [بخاری (۱۰۸٦) كتاب تقصير الصلاة : باب فى كم يقصر الصلاة ' مسلم (۱۳۳۸) كتاب الحج : باب سفر المرأة مع محرم إلى حج وغيره ' ابو داود (۱۷۲۷) كتاب المناسك : باب فى المرأة تحج بغير محرم ' ابن حبان (۲۷۱۰) ' (۲۷۲۲) ابن خزيمة (۲۵۲۱) ابن أبى شيبة (٤/٥) بيهقى (٥/۲۲۷)]

(۳) [مسلم (۸۲۷) كتاب الحج : باب سفر المرأة مع محرم إلى حج وغيره ' ابن حبان (۲۷۲٤) بيهقى (۳/۱۳۸)]

(٤) [بخارى (۱۰۸۸) كتاب تقصير الصلاة : باب فى كم يقصر الصلاة ' مسلم (۱۳۳۹) كتاب الحج : باب سفر المرأة مع محرم إلى حج وغيره ' ابو داود (۱۷۲٤) كتاب المناسك : باب فى المرأة تحج بغير محرم ' ترمذى (۱۱۷۰) كتاب الرضاع : باب ما جاء فى كراهية أن تسافر المرأة وحدها ' احمد (۹۷٤۷) ابن حبان (۲۷۲۱) ابن خزيمة (۲۵۲۵) بيهقى (۳/۱۳۹)]

”کوئی شخص ہرگز کسی اجنبی عورت کے ساتھ تنہائی اختیار نہ کرے اور کوئی عورت محرم رشتہ دار کے بغیر سفر نہ کرے۔ ایک آدمی نے عرض کیا' اے اللہ کے رسول! میری بیوی حج کے لیے روانہ ہو گئی ہے اور میرا نام فلاں فلاں غزوہ کے لیے لکھ دیا گیا ہے تو آپ ﷺ نے فرمایا' جاؤ اور اپنی بیوی کے ساتھ حج کرو۔“ (۱)

(سید سابق ؒ) عورت پر وجوبِ حج کے لیے یہ شرط زائد ہے کہ اس کے ساتھ شوہر یا کوئی محرم رشتہ دار ہو۔(۲)

(سعودی مجلس افتاء) جس عورت کا محرم رشتہ دار موجود نہ ہو اس پر حج واجب نہیں۔(۳)

(شیخ وہبہ زحیلی) عورت پر حج کے وجوب کے لیے یہ شرط ہے کہ اس کے ساتھ کوئی محرم رشتہ دار ہو۔(٤)

(شیخ سلیم ہلالی) عورت کے لیے محرم کے بغیر سفر جائز نہیں۔(٥)

(شیخ عبداللہ بسام) عورت کے لیے ایک زائد شرط محرم کی موجودگی ہے۔(٦)

- محرم رشتہ دار سے مراد وہ مرد ہیں جن سے ہمیشہ کے لیے نکاح حرام ہے (اور ان سے پردہ بھی نہیں)۔(۷)
- یہ بھی یاد رہے کہ بعض فقہا نے عورت کو بغیر محرم کے بھی حج کی اجازت دی ہے جبکہ وہ بوڑھی ہو یا دیگر عورتوں کے قافلے میں شریک ہو۔ لیکن یہ موقف گزشتہ صریح احادیث کے خلاف ہونے کی وجہ سے درست نہیں۔ ان حضرات نے جن دلائل کو مدِ نظر رکھا ہے ان میں صحیح بخاری کی یہ حدیث بھی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ سے فرمایا:

﴿ فَإِنْ طَالَتْ بِكَ حَيَاةٌ لَتَرَيَنَّ الظَّعِينَةَ تَرْتَحِلُ مِنَ الْحِيرَةِ حَتَّى تَطُوفَ بِالْكَعْبَةِ لَا تَخَافُ أَحَدًا إِلَّا اللَّهَ ...... قَالَ عَدِيٌّ : فَرَأَيْتُ الظَّعِينَةَ ...... ﴾

---

(۱) [مسلم (۱۳٤۱) كتاب الحج : باب سفر المرأة مع محرم إلى حج وغيره ' بخارى (۱۸٦۲) كتاب الحج: باب حج النساء ' ابن ماجة (۲۹۰۰) كتاب المناسك : باب المرأة تحج بغير ولى ' نسائى فى السنن الكبرى (۹۲۱۸) حميدى (٤٦۸) ابن أبى شيبة (٤۰۹/٤) ابن حبان (۲۷۳۱) ابن خزيمة (۲۵۲۹) أبو يعلى (۲۳۹۱) طيالسى (۲۷۳۲) طبرانى كبير (۱۲۲۰۲) شرح السنة للبغوى (۱۸٤۹) بيهقى (۱۳۹/۳)]

(۳) [فتاوى اسلامية (۱۸۳/۲)]

(۲) [فقه السنة (٤۳۰/۱)]

(٤) [الفقه الإسلامى وأدلته (۲۰۹۲/۳)]

(٥) [موسوعة المناهى الشرعية (۱۰۲/۲)]

(٦) [توضيح الاحكام شرح بلوغ المرام (۱٥/٤)]

(۷) [فيض القدير (۳۹۸/٦)]

''اگر تمہاری عمر لمبی ہوئی تو تم ایک ایسی ہودج میں سوار عورت کو دیکھو گے جو حیرہ شہر سے چلے گی اور کعبہ کا طواف کرے گی۔ اسے اللہ کے سوا کسی کا خوف نہیں ہوگا...... حضرت عدی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے پھر اس عورت کو دیکھا۔''(۱)

محلِ استدلال یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے فرمان کے مطابق وہ عورت اکیلے سفر کرے گی حتی کہ خانہ کعبہ کا طواف کرے گی لہٰذا ثابت ہوا کہ عورت کے لیے بغیر محرم کے بھی سفرِ حج پر روانہ ہونا جائز ہے۔ اس کا جواب یوں دیا گیا ہے کہ محض کسی کام کی خبر اس کے جواز یا عدمِ جواز پر دلالت نہیں کرتی جیسا کہ صحیح حدیث میں موجود ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے موت کی تمنا سے منع فرمایا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

﴿ لَا يَتَمَنَّيَنَّ أَحَدُكُمُ الْمَوْتَ مِنْ ضُرٍّ أَصَابَهُ ﴾

''تم میں سے کوئی ہرگز کسی درپیش تکلیف کی وجہ سے موت کی تمنا نہ کرے۔''(۲)

اسی طرح ایک دوسری حدیث میں ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

﴿ لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰى يَمُرَّ الرَّجُلُ بِقَبْرِ الرَّجُلِ فَيَقُوْلُ يَا لَيْتَنِيْ كُنْتُ مَكَانَهُ ﴾

''قیامت قائم نہیں ہوگی حتی کہ آدمی کسی آدمی کی قبر کے قریب سے گزرے گا اور یہ تمنا کرے گا کہ اے کاش! اس کی جگہ میں (قبر میں) ہوتا۔''(۳)

اب اس حدیث سے یہ ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ موت کی تمنا کرنا جائز ہے کیونکہ اس میں محض اس کے وقوع کی خبر دی گئی ہے اور یہ اس کے جواز کے لیے کافی نہیں ۔ بعینہٖ اُس روایت سے بھی یہ ثابت نہیں ہوتا کہ عورت بغیر محرم

---

(۱) [بخاری (۳۵۹۵) كتاب المناقب : باب علامات النبوة في الإسلام ' احمد (۲۵٦/٤) طبرانی كبير (۹٤/۱۷۔۹۵) ابن حبان في صحيحه (۳۷٤/٦) بيهقي في السنن الكبرى (۲۲۵/۵) كتاب الحج : باب المرأة يلزمها الحج بوجود السبيل إليه]

(۲) [بخاری (۵٦۷۱) كتاب المرض : باب تمني المريض الموت ' مسلم (۲٦۸۰) كتاب الدعاء : باب كراهة الموت لضر نزل به ' ابو داود (۳۱۰۸) ' (۳۱۰۹) كتاب الجنائز : باب في كراهية تمني الموت ' نسائي (٤/۵۳) كتاب الجنائز : باب تمني الموت ' ترمذی (۹۷۱) كتاب الجنائز : باب ما جاء في النهي عن التمني للموت ' ابن ماجة (٤۲٦۵) كتاب الزهد : باب ذكر الموت والاستعداد له ' احمد (۱۰۱/۳) ابن حبان (۹٦۸) بيهقي (۳۷۷/۳)]

(۳) [بخاری (۷۱۱۵) كتاب الفتن : باب لا تقوم الساعة حتى يغبط أهل القبور ' مسلم (۱۵۷) كتاب الفتن : باب لا تقوم الساعة حتى يمر الرجل بقبر الرجل ' موطا (۲٤۱/۱) كتاب الجنائز : باب جامع الجنائز ' احمد (۲۳٦/۲)]

کے حج کرسکتی ہے جس میں آپ ﷺ نے مستقبل میں ایسا ہونے کی خبر دی ہے۔

## اگر راستے میں محرم فوت ہو جائے

(ابن قدامہؒ) انہوں نے اس مسئلے میں امام احمدؒ کا یہ قول نقل فرمایا ہے کہ اگر حج فرض ہو تو عورت کے لیے (محرم کے بغیر ہی) اپنا سفر جاری رکھنا زیادہ بہتر ہے اور اگر حج نفلی ہو تو اس کے لیے سفر نہ کرنا بہتر ہے۔(۱)

❷ **عورت کا عدت میں نہ ہونا:**

حضرت سعید بن میسبؒ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ أَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ كَانَ يَرُدُّ الْمُتَوَفَّى عَنْهُنَّ أَزْوَاجُهُنَّ مِنَ الْبَيْدَاءِ يَمْنَعُهُنَّ الْحَجَّ ﴾

''بلاشبہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ مقام بیداء سے اُن خواتین کو واپس لوٹا دیتے جو اپنے شوہروں کی وفات کی وجہ سے عدت میں ہوتیں اور انہیں حج کرنے سے روکتے تھے۔''(۲)

❑ **عدت کی کچھ تفصیل یہ ہے:**

1- جس عورت کا شوہر فوت ہوا ہو اس کی عدت چار ماہ اور دس دن (قمری حساب سے) ہے۔
2- اگر عورت حاملہ ہو تو طلاق اور حمل دونوں صورتوں میں عدت وضع حمل ہے۔
3- ماہواری کے زمانہ میں طلاق کی عدت تین حیض ہے۔
4- اگر کسی وجہ سے ماہواری رُک گئی ہو تو طلاق کی عدت تین ماہ ہے۔

## حج کے ارکان

**حج کے پانچ ارکان ہیں:**

① نیت ② وقوف عرفہ ③ مزدلفہ میں شب بسری ④ طواف زیارت ⑤ سعی

❶ **نیت:**

(1) ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

﴿ وَ مَا أُمِرُوْا إِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ﴾ [البينة : ٥]

''انہیں اس کے سوا کوئی حکم نہیں دیا گیا کہ صرف اللہ کی عبادت کریں' اسی کے لیے دین کو خالص رکھیں۔''

---

(۱) [المغني لابن قدامة (٣٤/٥)]

(۲) [مؤطا (١٠٨٢) كتاب الطلاق : باب مقام المتوفى عنها زوجها في بيتها حتى تحل]

(2) حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا:

﴿ "إِنَّمَا الْأَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ" وَ إِنَّمَا لِكُلِّ امْرِئٍ مَا نَوَى ' فَمَنْ كَانَتْ هِجْرَتُهُ إِلَى دُنْيَا يُصِيبُهَا ' أَوْ إِلَى امْرَأَةٍ يَنْكِحُهَا ' فَهِجْرَتُهُ إِلَى مَا هَاجَرَ إِلَيْهِ ﴾

''اعمال کا دارومدار صرف نیتوں پر ہے اور ہر عمل کا نتیجہ ہر انسان کو اس کی نیت کے مطابق ہی ملے گا۔ پس جس کی ہجرت دنیاوی دولت حاصل کرنے کے لیے ہو یا کسی عورت سے شادی کی غرض سے ہو تو اس کی ہجرت ان ہی چیزوں کے لیے ہوگی جنہیں حاصل کرنے کی نیت سے اس نے ہجرت کی ہے۔''(۱)

❷ وقوفِ عرفہ:

(1) ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

﴿ فَإِذَا أَفَضْتُمْ مِّنْ عَرَفَاتٍ فَاذْكُرُوا اللَّهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ ﴾ [البقرة : ۱۹۸]

''جب عرفات سے واپس پلٹو تو مشعر حرام (مزدلفہ) کے قریب اللہ کا ذکر کرو۔''

(2) حدیث نبوی ہے کہ

﴿ الْحَجُّ عَرَفَةُ ﴾ ''حج تو (وقوف) عرفہ ہی ہے۔''(۲)

(3) ایک اور حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ مَنْ شَهِدَ مَعَنَا الصَّلَاةَ وَأَفَاضَ مِنْ عَرَفَاتٍ لَيْلًا أَوْ نَهَارًا فَقَدْ قَضَى تَفَثَهُ وَتَمَّ حَجُّهُ ﴾

''جو شخص ہمارے ساتھ (10 ذوالحجہ کے روز مزدلفہ میں فجر کی) نماز میں حاضر ہوا اور میدانِ عرفات سے رات یا دن کو چکر لگا آیا تو بے شک اس نے اپنا میل کچیل دور کر لیا اور اس کا حج مکمل ہوا۔''(۳)

---

(۱) [بخاری (۱) کتاب بدء الوحی : باب بدء الوحی ' مسلم (۱۹۰۷) کتاب الإمارة : باب قوله إنما الأعمال بالنية وأنه يدخل فيه الغزو وغيره ' ابو داود (۲۲۰۱) کتاب الطلاق : باب فيما عنى به الطلاق والنيات ' ترمذی (۱٦٤۷) کتاب فضائل الجهاد : باب ما جاء فيمن يقاتل رياء وللدنيا ' ابن ماجة (٤۲۲۷) کتاب الزهد : باب النية ' نسائی (۵۸/۱) احمد (۲۵/۱) حميدی (۲۸) ابن خزيمة (۱٤۲)]

(۲) [صحيح : صحيح ابن ماجة (۲٤٤۱) کتاب الحج : باب من أتى عرفة قبل الفجر ليلة جمع' إرواء الغليل (۱۰٦٤) صحيح ابو داود (۱۷۰۳) ابن ماجة (۳۰۱۵) ابو داود (۱۹٤۹) ترمذی (۸۸۹) نسائی (۲٦٤/۵) أحمد (۳۰۹) دارقطنی (۲٤۰/۲) بيهقی (۱۱٦/۵)]

(۳) [صحيح : صحيح ابن ماجة (۲٤٤۲) أيضا ' إرواء الغليل (۱۰٦٦) ابن ماجة (۳۰۱٦) ابو داود (۱۹۵۰) کتاب المناسك : باب من لم يدرك عرفة ' ترمذی (۸۹۱) نسائی (٦٦۳/۵) أحمد (۱۵/٤) حاكم (٤٦۳/۱) دارقطنی (۲۳۹/۲) بيهقی (۱۱٦/۵)]

(شیخ صالح بن فوزان) وقوفِ عرفہ حج کا رکن ہے۔(۱)

❸ مزدلفہ میں شب بسری:

نو اور دن ذوالحجہ کی درمیانی شب مزدلفہ میں گزارنا حج کا رکن ہے' یہی حکم زیادہ باعثِ احتیاط ہے۔

(1) ﴿ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ ﴾ [البقرة : ۱۹۸]

''مشعرِ حرام (یعنی مزدلفہ) کے قریب اللہ کا ذکر کرو۔''

(2) حضرت عروہ بن مضرس طائی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ أَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِالْمُزْدَلِفَةِ حِيْنَ خَرَجَ إِلَى الصَّلَاةِ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ! إِنِّيْ جِئْتُ مِنْ جَبَلَيْ طَيٍّ أَكْلَلْتُ رَاحِلَتِيْ وَ أَتْعَبْتُ نَفْسِيْ ' وَ اللّٰهِ مَا تَرَكْتُ مِنْ حَبْلٍ إِلَّا وَقَفْتُ عَلَيْهِ فَهَلْ لِيْ مِنْ حَجٍّ ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : **مَنْ شَهِدَ صَلَاتَنَا هٰذِهِ وَوَقَفَ مَعَنَا حَتّٰى يَدْفَعَ وَقَدْ وَقَفَ بِعَرَفَةَ قَبْلَ ذٰلِكَ لَيْلًا أَوْ نَهَارًا ' فَقَدْ تَمَّ حَجُّهُ وَ قَضٰى تَفَثَهُ** ﴾

''میں مزدلفہ میں رسول اللہ ﷺ کے پاس اُس وقت آیا جب آپ نماز کے لیے نکلے۔ میں نے عرض کیا' اے اللہ کے رسول! میں طے کے دو پہاڑوں کے درمیان سے آیا ہوں' میں نے اپنی سواری کو اور اپنے آپ کو تھکا دیا۔ اللہ کی قسم میں نے کوئی ایسا ٹیلہ نہیں چھوڑا جس پر وقوف نہ کیا ہو تو کیا میرا حج ہو گیا ہے؟ یہ سن کر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا' جو ہماری اس نماز میں شریک ہوا اور ہمارے ساتھ (مزدلفہ میں) ٹھہرا رہا حتی کہ لوٹ گیا اور اس سے پہلے رات یا دن کے کسی حصے میں وہ وقوفِ عرفہ بھی کر چکا تھا تو یقیناً اس کا حج مکمل ہوا اور اس نے مناسکِ حج مکمل کر لیے۔''(۲)

(ابن عباس رضی اللہ عنہ، ابن زبیر رضی اللہ عنہ) مزدلفہ میں رات گزارنا حج کا رکن ہے۔(۳)

(نخعیؒ، شعبیؒ، اوزاعیؒ) جس نے مزدلفہ میں رات نہ گزاری اس کا حج نہیں ہوا اسے آئندہ سال دوبارہ حج کرنا ہوگا۔(٤)

---

(١) [الملخص الفقهي (٣٠٤/١)]

(٢) [صحيح : صحيح ترمذي ' ترمذي (٨٩١) كتاب الحج : باب ما جاء في من أدرك الإمام بجمع فقد أدرك الحج ' نسائي (٦٦٣/٥) أحمد (١٥/٤) حاكم (٤٦٣/١) دارقطني (٢٣٩/٢)]

(٣) [زاد المعاد لابن القيم (٢٥٣/٢)]

(٤) [المغني لابن قدامة (٢٨٤/٥)]

(ابن رشدؒ) مزدلفہ میں شب بسری حج کا رکن ہے۔(۱)

(ابن عربیؒ) اسی کے قائل ہیں۔

نیز اسی مؤقف کو امام حماد بن ابی سلیمانؒ، امام حسن بصریؒ، امام علقمہؒ، امام داود ظاہریؒ، امام ابوعبید قاسم بن سلامؒ، امام ابن جریرؒ اور امام ابن خزیمہؒ نے بھی اختیار کیا ہے۔(۲)

(ڈاکٹر عبدالعظیم بدوی' تلمیذِ حافظ البانیؒ) انہوں نے طلوعِ فجر تک مزدلفہ میں رات گزارنا ارکانِ حج میں شمار کیا ہے۔(۳)

تاہم جمہور علما کی رائے یہ ہے کہ مزدلفہ میں شب بسری رکن نہیں بلکہ واجب ہے اور اگر یہ رہ جائے تو ایک قربانی اس کی کمی پوری کر دیتی ہے۔اس مؤقف کے حامل علما میں امام عطاؒ، امام زہریؒ، امام قتادہؒ، امام شافعیؒ، امام احمدؒ، امام اسحاقؒ، امام ابوثورؒ، امام ثوریؒ اور اصحاب الرائے وغیرہ شامل ہیں۔(۴)

انہوں اُس روایت سے استدلال کیا ہے جس میں مذکور ہے کہ

﴿ اَلْحَجُّ يَوْمَ عَرَفَةَ ' مَنْ جَاءَ قَبْلَ صَلَاةِ الصُّبْحِ مِنْ لَيْلَةِ جَمْعٍ فَتَمَّ حَجُّهُ ﴾

''حج تو عرفہ کے دن (وقوف) ہی ہے' جو شخص مزدلفہ کی رات نمازِ فجر سے قبل (عرفہ) آیا اس کا حج مکمل ہو گیا۔''(۵)

بعض اہل علم کی رائے یہ ہے کہ مزدلفہ میں شب بسری نہیں بلکہ نمازِ فجر کی ادائیگی رکن ہے اور اگر کوئی مزدلفہ میں امام کے ساتھ یہ نماز حاصل نہ کر سکے تو اسے دوبارہ حج کرنا ہو گا۔جیسا کہ امام ابن حزمؒ اسی کے قائل ہیں۔(۶)

### ❹ طوافِ زیارت:

(1) ارشادِ باری تعالیٰ ہے کہ

﴿ وَ لْيَطَّوَّفُوْا بِالْبَيْتِ الْعَتِيْقِ ﴾ [الحج : ۲۹]

---

(۱) [بداية المجتهد (۲/۳۵۶)]

(۲) [عارضة الأحوذى (۱۱۸/٤) زاد المعاد (۲/۲۵۳)]

(۳) [الوجيز فى فقه السنة و الكتاب العزيز (ص / ۲۵۲)]

(٤) [المغنى لابن قدامة (۵/۲۸٤)]

(۵) [صحيح : صحيح ابو داود (۱۷۱۷) كتاب المناسك : باب من لم يدرك عرفة ' ابو داود (۱۹٤۹) ترمذى (۸۸۹) كتاب الحج : باب ما جاء فيمن أدرك الإمام بجمع فقد أدرك الحج ' ابن ماجه (۳۰۱۵) كتاب المناسك : باب من أتى عرفة قبل الفجر ليلة جمع ' ابن حبان (۳۸۹۲) شیخ عبدالرزاق مہدی حفظہ اللہ کہتا ہے کہ یہ حدیث جید ہے۔[تفسیر قرطبی بتحقيق عبد الرزاق مهدى (۲/٤۲۲)]

(٦) [المحلى لابن حزم (۱۷۰/۷)]

''انہیں چاہیے کہ اللہ کے قدیم گھر (بیت اللہ) کا طواف کریں۔''

اس طواف سے مراد طواف زیارت ہے جیسا کہ امام مجاہدؒ وغیرہ نے یہی تفسیر فرمائی ہے۔ اسے طواف افاضہ بھی کہتے ہیں اور یہ حج کا رکن ہے۔(۱)

(2) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ

﴿ حَجَجْنَا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ فَأَفَضْنَا يَوْمَ النَّحْرِ فَحَاضَتْ صَفِيَّةُ فَأَرَادَ النَّبِيُّ ﷺ مِنْهَا مَا يُرِيْدُ الرَّجُلُ مِنْ أَهْلِهِ ، فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ! إِنَّهَا حَائِضٌ ، قَالَ : '' حَابِسَتُنَا هِيَ ؟ '' قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ! أَفَاضَتْ يَوْمَ النَّحْرِ ، قَالَ : اخْرُجُوْا ﴾

''جب ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ حج کیا تو نحر کے دن (یعنی 10 ذوالحجہ کو) طواف زیارت کیا لیکن صفیہ رضی اللہ عنہا حائضہ ہو گئیں پھر آپ ﷺ نے ان سے وہی چاہا جو شوہر اپنی بیوی سے چاہتا ہے' تو میں نے کہا کہ اے اللہ کے رسول! وہ حائضہ ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا' کیا وہ ہمیں روکنے والی ہے؟ پھر جب لوگوں نے کہا کہ اے اللہ کے رسول! انہوں نے نحر کے دن طواف زیارت کر لیا تھا تو آپ ﷺ نے فرمایا' پھر چلو۔''(۲)

حدیث کے یہ لفظ ''کیا وہ ہمیں روکنے والی ہے؟'' اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ طواف زیارت کرنا بہر صورت ضروری ہے' اس کے بغیر حج مکمل نہیں ہوتا۔

❻ سعی:

(1) حبیبہ بنت ابی تجراہ کہتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ صفا و مروہ کی سعی کرتے ہوئے فرما رہے تھے:

﴿ سَعَوْا فَإِنَّ اللّٰهَ كَتَبَ عَلَيْكُمُ السَّعْيَ ﴾

''سعی کرو کیونکہ بے شک اللہ تعالیٰ نے سعی کو تم پر فرض کر دیا ہے۔''(۳)

---

(۱) [مزید دیکھئے: تفسیر ابن کثیر (۴۲۹/۴) تفسیر قرطبی (۵۰/۱۲)]

(۲) [بخاری (۱۷۳۳) کتاب الحج : باب الزيارة يوم النحر ' مسلم (۱۲۱۱) كتاب الحج : باب وجوه الإحرام و أنه يجوز إفراد الحج والتمتع والقران ' مؤطا (۹۴۰) كتاب الحج : باب دخول الحائض مكة ' ابو داود (۱۷۷۷) كتاب المناسك : باب فى إفراد الحج ' ابن ماجه (۳۰۰۰) كتاب المناسك : باب العمرة من التنعيم ' نسائى (۲۷۱۵) وفى السنن الكبرى (۲۷۴۵/۲) حميدى (۲۰۳) ابن حبان (۳۷۹۲) ابن خزيمة (۲۶۰۴) طبرانى كبير (۳۱۱) ابن الجارود (۴۲۱) شرح السنة للبغوى (۱۹۱۳) بيهقى (۱۸۲/۱)]

(۳) [صحيح : إرواء الغليل (۱۰۷۲)' أحمد (۴۲۱/۶) ترتيب المسند للشافعى (۹۰۷) حاكم (۷۰/۴) بيهقى (۹۸/۵)]




(2) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا فرمان ہے کہ

﴿ مَا أَتَمَّ اللّٰهُ حَجَّ امْرِئٍ وَ لَا عُمْرَتَهُ لَمْ يَطُفْ بَيْنَ الصَّفَا وَ الْمَرْوَةِ ﴾

''اللہ تعالیٰ نے ایسے آدمی کا نہ تو حج مکمل کیا ہے اور نہ ہی عمرہ جس نے صفا و مروہ کے چکر نہیں لگائے۔'' (۱)

صحیح مسلم میں اس حدیث پر یہ عنوان قائم کیا گیا ہے:

(( بَابُ بَيَانِ أَنَّ السَّعْىَ بَيْنَ الصَّفَا وَالْمَرْوَةِ رُكْنٌ لَا يَصِحُّ الْحَجُّ إِلَّا بِهِ ))

''اس بات کا بیان کہ صفا و مروہ کے درمیان سعی (حج کا) رکن ہے' اس کے بغیر حج صحیح نہیں ہوتا۔''

(نوویؒ) صحابہ' تابعین اور ان کے بعد کے جمہور علما کا مذہب یہ ہے کہ صفا و مروہ کے درمیان سعی ارکانِ حج میں سے ایک رکن ہے اور اس کے بغیر حج صحیح نہیں ہوتا اور نہ ہی اس کی کمی کو قربانی یا اس کے علاوہ کوئی اور چیز پوری کر سکتی ہے۔ (۲)

(مالکؒ، شافعیؒ، احمدؒ) اسی کے قائل ہیں۔

(ابو حنیفہؒ) سعی رکن نہیں بلکہ واجب ہے اور اگر کوئی اسے چھوڑے گا تو نافرمان ہوگا مگر قربانی کا جانور اس کمی کو پورا کر دے گا اور اس کا حج صحیح ہو جائے گا۔ (۳)

(البانیؒ) شیخ حسین بن عودہ رقمطراز ہیں کہ میں نے اپنے شیخ ''البانیؒ'' سے دریافت کیا کہ صفا و مروہ کے درمیان سعی کے متعلق آپ کی کیا رائے ہے؟ تو شیخ نے جواب دیا کہ ''یہ رکن ہے۔'' (٤)

(شیخ حسین بن عودہ) سعی رکن ہے یہی مؤقف راجح ہے۔ (٥)

---

(۱) [مسلم (۱۲۷۷) کتاب الحج: باب بیان أن السعی بین الصفا والمروة رکن لا یصح الحج إلا به ' بخاری (۱٦٤۳) کتاب الحج: باب وجوب الصفا والمروة وجعل من شعائر الله ' ابو داود (۱۹۰۱) کتاب المناسك: باب أمر الصفا والمروة ' ترمذی (۲۹٦٥) کتاب تفسیر القرآن: باب ومن سورة البقرة ' ابن ماجة (۲۹۸٦) کتاب المناسك: باب السعی بین الصفا والمروة ' نسائی (۲۹٦۷) وفی السنن الکبری (۳۹٦۰) ابن حبان (۳۸۳۹) ابن خزیمة (۲۷٦٦) حمیدی (۲۱۹) شرح السنة للبغوی (۱۹۲۰) بیهقی (۹٦/٥) احمد (۲٥۱٦٦)]

(۲) [شرح مسلم للنووی (۱٦۳/٥)]

(۳) [الأم للشافعی (۲۲۳/۲) الحاوی (۱٥٦/٤) المغنی لابن قدامة (۲۳۸/٥) المبسوط (٥۰/٤) الإختیار (۱٤۸/۱) الحجة علیٰ أهل المدینة (۳۰٤/۲) الکافی (ص/۱۳٥) کشاف القناع (٤۸۷/۲) نیل الأوطار (٤۰۲/۳) الروضة الندیة (٦۲۸/۱)]

(٤) [الموسوعة الفقهیة المیسرة (۳۷۲/٤)]

(٥) [الموسوعة الفقهیة المیسرة (۳۷۱/٤)]




## حج کے فرائض

حج کے فرائض میں پانچ افعال شامل ہیں:

① میقات سے احرام باندھنا ② جمروں کو کنکریں مارنا ③ سر کے بال منڈوانا یا کتروانا

④ ایامِ تشریق کی راتیں منیٰ میں گزارنا ⑤ طوافِ وداع کرنا

### ❶ میقات سے احرام باندھنا:

سفیان بن عیینہؒ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ سَمِعْتُ مَالِكَ بْنَ أَنَسٍ ، وَ أَتَاهُ رَجُلٌ ، فَقَالَ : يَا أَبَا عَبْدِ اللّٰهِ ! مِنْ أَيْنَ أُحْرِمُ ؟ قَالَ : مِنْ ذِي الْحُلَيْفَةِ ، مِنْ حَيْثُ أَحْرَمَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ ، فَقَالَ : إِنِّي أُرِيْدُ أَنْ أُحْرِمَ مِنَ الْمَسْجِدِ عِنْدَ الْقَبْرِ ، قَالَ : لَا تَفْعَلْ ، فَإِنِّي أَخْشَى عَلَيْكَ الْفِتْنَةَ ، فَقَالَ : وَ أَيُّ فِتْنَةٍ فِي هَذِهِ ؟ إِنَّمَا هِيَ أَمْيَالٌ أَزِيْدُهَا ! قَالَ : وَ أَيُّ فِتْنَةٍ أَعْظَمُ مِنْ أَنْ تَرَى أَنَّكَ سَبَقْتَ إِلَى فَضِيلَةٍ قَصَّرَ عَنْهَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ ؟ إِنِّي سَمِعْتُ اللّٰهَ يَقُولُ : " فَلْيَحْذَرِ الَّذِينَ يُخَالِفُونَ عَنْ أَمْرِهِ أَنْ تُصِيبَهُمْ فِتْنَةٌ أَوْ يُصِيبَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ " [النور : ٦٣] ﴾

''میں نے مالک بن انسؒ سے سنا' ان کے پاس ایک آدمی آیا اور اس نے کہا' اے ابوعبداللہ! میں کہاں سے احرام باندھوں؟ انہوں نے کہا' ذوالحلیفہ سے' کہ جہاں سے رسول اللہ ﷺ نے احرام باندھا تھا۔ اس نے کہا' میں چاہتا ہوں کہ مسجد میں موجود قبر (یعنی روضۂ رسول) کے قریب سے احرام باندھوں۔ امام مالکؒ نے کہا کہ ایسا نہ کرنا' یقیناً مجھے ڈر ہے کہ کہیں تم کسی فتنہ میں نہ مبتلا ہو جاؤ۔ اس نے کہا' اس میں کون سا فتنہ ہے؟ میں تو صرف چند میل کا فاصلہ ہی زیادہ کرنا چاہتا ہوں۔ آپؒ نے اسے جواب دیا کہ اس سے بڑا فتنہ اور کیا ہو سکتا ہے کہ تم اس فضیلت کی طرف سبقت لے گئے ہو جسے رسول اللہ ﷺ نے چھوڑ دیا (یعنی جس کام کو رسول اللہ ﷺ نے افضل نہیں سمجھا تم اسے بھی افضل تصور کر رہے ہو) اور میں نے اللہ تعالیٰ کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ

''جو لوگ رسول اللہ ﷺ کی مخالفت کرتے ہیں انہیں ڈرتے رہنا چاہیے کہ کہیں ان پر کوئی زبردست آفت نہ آن پڑے یا انہیں دردناک عذاب نہ پہنچے۔''(۱)

### ❷ جمروں کو کنکریں مارنا:

کنکریاں مارنے کا طریقہ یہ ہے کہ 10 ذوالحجہ کے روز سورج طلوع ہونے کے بعد صرف جمرۂ عقبہ کو

---

(۱) [السلسلة الصحيحة (تحت الحديث / ٢١٠)]




7 کنکریاں ماری جائیں۔ پھر ایامِ تشریق یعنی 11، 12 اور 13 ذوالحجہ کے دنوں میں ہر روز زوال کے بعد تینوں جمروں کو سات سات کنکریاں ماری جائیں۔ کنکریاں مارنے کی ابتدا جمرۂ اولیٰ سے کی جائے' پھر جمرۂ وسطیٰ کو کنکریاں ماری جائیں اور پھر جمرۂ عقبہ کو۔ کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے یہی عمل اختیار کیا تھا۔(۱)

### ❸ سر کے بال منڈوانا یا کتروانا:

**(1)** ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

﴿ مُحَلِّقِينَ رُءُوسَكُمْ وَ مُقَصِّرِينَ ﴾ [الفتح : ۲۷]

''(تم ضرور مسجد حرام میں داخل ہو گے) سر منڈواتے ہوئے اور سر کے بال کترواتے ہوئے۔''

**(2)** رسول اللہ ﷺ نے سر منڈوانے والوں کے لیے تین مرتبہ یہ دعا فرمائی ﴿ اَللّٰهُمَّ ارْحَمِ الْمُحَلِّقِينَ ﴾ ''اے اللہ! سر منڈوانے والوں پر رحم فرما۔'' چوتھی مرتبہ آپ ﷺ نے فرمایا ﴿ وَالْمُقَصِّرِينَ ﴾ ''اور سر کے بال کتروانے والوں پر بھی رحم فرما۔''(۲)

(شیخ عبداللہ بسام) راجح قول یہ ہے کہ سر منڈوانا یا اس کے بدلے بال کتروانا حج وعمرہ کے واجبات میں سے ایک واجب ہے۔(۳)

### ❹ ایامِ تشریق کی راتیں منیٰ میں گزارنا:

11، 12 اور 13 ذوالحجہ کی راتیں منیٰ میں گزارنا ضروری ہے لیکن اگر کوئی وہاں صرف دو راتیں ہی گزارتا ہے تو بھی درست ہے۔ جیسا کہ کتاب وسنت اس پر شاہد ہیں۔(٤)

### ❺ طوافِ وداع کرنا:

طوافِ وداع کرنا واجب ہے البتہ حائضہ یا نفاس والی عورت کے لیے اس کی رخصت ہے۔ وہ اس طواف

---

(۱) [مسلم (۱۲۹۷)' (۱۲۹۹) كتاب الحج : باب استحباب رمى جمرة العقبة يوم النحر راكبا ' و باب وقت استحباب الرمى ' ابو داود (۱۹۷۱) كتاب المناسك : باب رمى الجمار]

(۲) [بخاری (۱۷۲۷) كتاب الحج : باب الحلق والتقصير عند الإحلال ' مسلم (۱۳۰۱) كتاب الحج : باب تفضيل الحلق على التقصير وجواز التقصير ' ابو داود (۱۹۷۹) كتاب المناسك : باب الحلق والتقصير ' ترمذی (۹۱۳) كتاب الحج : باب ما جاء في الحلق والتقصير ' ابن ماجة (۳۰٤٤) كتاب المناسك : باب الحلق ' نسائی فی السنن الكبرى (٤١١٥) طيالسی (۱۸۳۵) ابن حبان (۳۸۸۰) ابن خزيمة (۲۹۲۹) ابن الجارود (٤٨٥) شرح السنة للبغوی (۱۹٦۳) بیهقی (۱۰۳/۵)]

(۳) [توضيح الأحكام شرح بلوغ المرام (۱۷۳/٤)]

(٤) [البقرة : ۲۰۳]' مسلم (۱۳۱۵) كتاب الحج : باب وجوب المبيت بمنى ليالي أيام التشريق]

کے بغیر بھی واپس لوٹ سکتی ہے لیکن یہ شرط ہے کہ اس نے 10 ذوالحجہ کے روز طوافِ زیارت کیا ہو۔

(1) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ لوگ اِدھر اُدھر چل پھر رہے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ لَا يَنْفِرَنَّ أَحَدٌ حَتَّى يَكُونَ آخِرُ عَهْدِهِ بِالْبَيْتِ ﴾

''کوئی شخص کوچ نہ کرے جب تک کہ چلتے وقت بیت اللہ کا طواف نہ کر لے۔'' (۱)

(2) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ أُمِرَ النَّاسُ أَنْ يَكُونَ آخِرُ عَهْدِهِمْ بِالْبَيْتِ إِلَّا أَنَّهُ خُفِّفَ عَنِ الْحَائِضِ ﴾

''لوگوں کو حکم دیا گیا کہ وہ سب سے آخر میں بیت اللہ کا طواف (یعنی طوافِ وداع) کریں لیکن حائضہ سے اس کی تخفیف کی گئی ہے۔'' (۲)

(نوویؒ) یہ حدیث دلیل ہے کہ طوافِ وداع واجب ہے۔ البتہ حائضہ سے اس کا وجوب ساقط ہے اور اسے چھوڑنے کی وجہ سے اس پر کوئی قربانی بھی لازم نہیں ہوگی۔

(شافعیؒ، مالکؒ، ابوحنیفہؒ، احمدؒ) ان سب کا یہی مذہب ہے۔(۳)

❑ مذکورہ بالا افعال کے علاوہ باقی تمام اعمالِ حج مسنون ہیں۔

## ضروری وضاحت

✱ اگر حج کا کوئی رکن فوت ہو جائے تو حج نہیں ہوگا اور آئندہ سال دوبارہ حج ادا کرنا ہوگا بشرطیکہ استطاعت ہو۔

✱ اگر حج کا کوئی واجب عمل رہ جائے تو بطورِ فدیہ جانور قربان کرنا ہوگا۔

✱ اگر جانور قربان کرنے کی طاقت نہ ہو تو 10 روزے رکھنے ہوں گے' تین ایامِ حج کے دوران اور باقی

---

(۱) [مسلم (۱۳۲۷) كتاب الحج : باب وجوب طواف الوداع وسقوطه عن الحائض ' ابو داود (۲۰۰۲) كتاب المناسك : باب الوداع ' ابن ماجة (۳۰۷۰) كتاب المناسك : باب طواف الوداع ' طبرانی کبیر (۱۰۹۸۶) نسائی فی السنن الكبرى (۴۱۸۴/۲) حمیدی (۵۰۲) دارمی (۱۹۳۲) ابن خزیمة (۲۹۹۹) ابن حبان (۳۸۹۷) ابن الجارود (۴۹۵) شرح السنة للبغوی (۱۹۷۲) أبو يعلى (۲۴۰۳) بیهقی (۱۶۱/۵)]

(۲) [بخاری (۱۷۵۵) كتاب الحج : باب طواف الوداع ' مسلم (۱۳۲۸) كتاب الحج : باب وجوب طواف الوداع وسقوطه عن الحائض ' حمیدی (۵۰۲) نسائی فی السنن الكبرى (۴۱۹۹) دارمی (۱۹۳۳) ابن حبان (۳۸۹۸) بیهقی (۱۶۱/۵)]

(۳) [شرح مسلم للنووی (۲۱۴/۵)]

(امیر صنعانیؒ) سنت یہ ہے کہ امام ظہر وعصر کی نمازوں سے پہلے خطبہ دے۔(۱)

❑ دوران خطبہ نبی کریم ﷺ نے مسلمانوں کے خونوں اور ان کے مالوں کی حرمت و تقدس کو شہر مکہ، ماہ ذی الحجہ اور یوم عرفہ کی حرمت کے مساوی قرار دیا۔ جاہلیت کے بعض فاسد اعمال اور رسوم و رواج کا خاتمہ کیا، بیویوں سے حسن سلوک کی تلقین اور میاں بیوی کے بعض باہمی حقوق کی نشاندہی کی۔ کتاب وسنت کو مضبوطی سے پکڑنا، راہ راست پر قائم رہنے کا ذریعہ بتلایا۔ مزید برآں لوگوں سے تبلیغ رسالت کا اقرار کرایا اور آسمان کی طرف شہادت کی انگلی اٹھاتے ہوئے فرمایا ﴿ اَللّٰھُمَّ اشْھَدْ اَللّٰھُمَّ اشْھَدْ ﴾ ''اے اللہ! تو گواہ ہو جا، اے اللہ! تو گواہ ہو جا۔''(۲)

## ظہر وعصر کی نمازیں جمع وقصر کے ساتھ ادا کرنا اور ان کے درمیان نفل نہ پڑھنا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ ثُمَّ أَذَّنَ ثُمَّ أَقَامَ فَصَلَّى الظُّهْرَ ثُمَّ أَقَامَ فَصَلَّى الْعَصْرَ وَلَمْ يُصَلِّ بَيْنَهُمَا ﴾

پھر (بلال رضی اللہ عنہ نے) اذان دی، پھر اقامت کہی اور آپ ﷺ نے نمازِ ظہر ادا فرمائی۔ پھر اقامت کہی تو نماز عصر ادا فرمائی اور ان دونوں کے درمیان کوئی نماز نہ پڑھی۔''(۳)

## وقوفِ عرفات

نمازوں کے بعد میدانِ عرفات میں وقوف کیا جائے گا۔ وقوفِ عرفات کی اہمیت کا اندازہ اسی بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ یہ حج کا رکن ہے اور اس کے بغیر حج نہیں ہوتا۔ جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ الْحَجُّ عَرَفَةُ ﴾ ''حج تو (وقوف) عرفات ہی ہے۔''(٤)

## اگر کوئی میدانِ عرفات میں دیر سے پہنچے

اگر کسی کو عرفات پہنچنے میں تاخیر ہو جائے اور وہ مزدلفہ میں 10 ذوالحجہ کی نماز فجر سے پہلے پہلے کچھ دیر عرفات میں وقوف کر آئے تو اس کا حج مکمل ہو جائے گا۔ ارشادِ نبوی ہے کہ

﴿ فَمَنْ جَاءَ قَبْلَ صَلَاةِ الْفَجْرِ لَيْلَةَ جَمْعٍ فَقَدْ تَمَّ حَجُّهُ ﴾

---

(۱) [سبل السلام (۹۷۸/۲)]

(۲) [حجة النبي للألباني (ص/۷۱-۷۳)]

(۳) [مسلم (۱۲۱۸) كتاب الحج : باب حجة النبي]

(٤) [صحيح : صحيح ابن ماجة (۲٤٤۱)]




''جو شخص مزدلفہ کی رات نماز فجر سے پہلے (عرفات) آ گیا یقیناً اس کا حج پورا ہو گیا۔'' (۱)

## جائے وقوف

رسول اللہ ﷺ نے جبل رحمت کے قریب وقوف فرمایا تھا لیکن یہ ضروری نہیں بلکہ سارے میدانِ عرفات میں کسی بھی جگہ وقوف کیا جا سکتا ہے۔ جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے خود وضاحت فرمائی تھی کہ

﴿ وَقَفْتُ هَاهُنَا بِعَرَفَةَ وَ عَرَفَةُ كُلُّهَا مَوْقِفٌ ﴾

''میں نے یہاں وقوف کیا ہے لیکن عرفات سارا ہی جائے وقوف ہے۔'' (۲)

## وقوف کے لیے قبلہ رخ ہونا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی روایت میں ہے کہ

﴿ " وَاسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ " فَلَمْ يَزَلْ وَاقِفًا حَتّٰى غَرَبَتِ الشَّمْسُ ﴾

''آپ ﷺ قبلہ رخ ہوئے اور غروبِ آفتاب تک وقوف فرمایا۔'' (۳)

## دورانِ وقوف ہاتھ اٹھا کر بکثرت دعائیں کرنا

میدانِ عرفات میں وقوف کرتے ہوئے کثرت سے دعائیں کرنی چاہییں کیونکہ یہ قبولیتِ دعا کا بہترین دن اور بہترین جگہ ہے۔ دعائیں کرتے ہوئے ہاتھ اٹھانا بھی نبی کریم ﷺ سے ثابت ہے۔ جیسا کہ حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ كُنْتُ رَدِيفَ النَّبِيِّ ﷺ بِعَرَفَاتٍ " فَرَفَعَ يَدَيْهِ يَدْعُو " فَمَالَتْ بِهِ نَاقَتُهُ فَسَقَطَ خِطَامُهَا فَتَنَاوَلَ الْخِطَامَ بِإِحْدَى يَدَيْهِ وَهُوَ رَافِعٌ يَدَهُ الْأُخْرَى ﴾

''میں میدانِ عرفات میں نبی کریم ﷺ کے پیچھے (اونٹنی پر سوار) تھا۔ آپ ﷺ اپنے دونوں ہاتھ اٹھائے ہوئے دعائیں مانگ رہے تھے۔ اسی دوران اونٹنی جھکی تو نکیل آپ ﷺ کے ہاتھ سے گر گئی تو آپ ﷺ نے ایک ہاتھ سے اس کی نکیل تھامے رکھی اور دوسرا ہاتھ دعا کے لیے اٹھائے رکھا۔'' (٤)

---

(۱) [صحيح : صحيح ابن ماجة (٢٤٤١) كتاب الحج : باب من أتى عرفة قبل الفجر ليلة جمع' إرواء الغليل (١٠٦٤) صحيح ابو داود (١٧٠٣) ابن ماجة (٣٠١٥) ابو داود (١٩٤٩)]

(۲) [صحيح : صحيح ابو داود (١٧٠٦) كتاب المناسك : باب الصلاة بجمع' ابو داود (١٩٣٦' ١٩٣٧) ابن ماجة (٣٠٤٨) كتاب المناسك : باب الذبح' شرح السنة (١٩٢٦)]

(۳) [مسلم (١٢١٨) كتاب الحج : باب حجة النبى]

(٤) [صحيح : صحيح نسائى (٢٨١٧) كتاب مناسك الحج : باب رفع اليدين فى الدعاء بعرفة' نسائى (٣٠١٤)]

## عرفہ کے دن کی بہترین دعا

عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

﴿ خَيْرُ الدُّعَاءِ دُعَاءُ يَوْمِ عَرَفَةَ وَ خَيْرُ مَا قُلْتُ أَنَا وَالنَّبِيُّونَ مِنْ قَبْلِي " لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيْكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْئٍ قَدِيْرٌ " ﴾

''بہترین دعا یوم عرفہ کی ہے اور سب سے بہترین (کلمات) جو میں نے اور مجھ سے پہلے نبیوں نے کہے (وہ یہ ہیں) ''اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی معبودِ برحق نہیں' وہ اکیلا ہے' اس کا کوئی شریک نہیں' اسی کے لیے بادشاہت ہے' اسی کی تعریف ہے' اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔''(۱)

## یوم عرفہ کی فضیلت

### ❶ عرفہ کے روز بکثرت لوگوں کا جہنم سے آزاد ہونا:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ مَا مِنْ يَوْمٍ أَكْثَرَ مِنْ أَنْ يُعْتِقَ اللّٰهُ فِيهِ عَبْدًا مِنَ النَّارِ مِنْ يَوْمِ عَرَفَةَ وَ إِنَّهُ لَيَدْنُو ثُمَّ يُبَاهِي بِهِمُ الْمَلَائِكَةُ فَيَقُولُ : مَا أَرَادَ هَؤُلَاءِ ؟ ﴾

''عرفہ کے علاوہ کوئی اور دن ایسا نہیں ہے جس میں اللہ تعالیٰ کثرت کے ساتھ بندوں کو جہنم سے آزاد کرتا ہو۔ اس دن اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے بہت قریب ہوتا ہے اور فرشتوں کے سامنے ان (حجاج) کی وجہ سے فخر کرتا ہے اور کہتا ہے کہ یہ لوگ کیا چاہتے ہیں؟۔''(۲)

### ❷ عرفہ کا روزہ دو سال کے گناہوں کی بخشش کا ذریعہ:

حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ صِيَامُ يَوْمِ عَرَفَةَ أَحْتَسِبُ عَلَى اللّٰهِ أَنْ يُكَفِّرَ السَّنَةَ الَّتِي قَبْلَهُ وَالسَّنَةَ الَّتِي بَعْدَهُ ﴾

''مجھے امید ہے کہ عرفہ کے دن (یعنی نو ذوالحجہ) کا روزہ دو سال' ایک گزشتہ اور ایک آئندہ' کے گناہ مٹا

---

(۱) [حسن : صحیح ترمذی' ترمذی (۳۵۸۵) کتاب الدعوات : باب فی دعاء یوم عرفة' أحمد (۲۱۰/۲)]

(۲) [مسلم (۱۳۴۸) کتاب الحج : باب فی فضل الحج والعمرة ویوم عرفة' ابن ماجه (۳۰۱۴) کتاب المناسك : باب الدعاء بعرفة' نسائی فی السنن الكبرى (۳۹۹۶/۲) ابن خزيمة (۲۸۲۷) حاکم (۱۷۰۵/۱) دارقطنی (۲۷۶۶)]

دیتا ہے۔''(۱)

❑ یاد رہے کہ عرفہ کے دن کا روزہ حجاجِ کرام کے لیے نہیں ہے۔ جیسا کہ حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ يَوْمُ عَرَفَةَ وَ يَوْمُ النَّحْرِ وَ أَيَّامُ التَّشْرِيقِ عِيدُنَا أَهْلَ الْإِسْلَامِ وَهِيَ أَيَّامُ أَكْلٍ وَ شُرْبٍ ﴾

''عرفہ کا دن' نحر کا دن اور ایامِ تشریق ہم اہل اسلام کے عید کے دن اور کھانے پینے کے دن ہیں۔''(۲)

## مزدلفہ کی طرف روانگی

وقوف کا عمل شام تک جاری رہے گا اور پھر جب آفتاب غروب ہو جائے گا تو حاجی نمازِ مغرب ادا کیے بغیر مزدلفہ کی طرف روانہ ہوگا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی طرح کیا تھا۔(۳)

## راستے میں اطمینان و وقار اختیار کرنا

مزدلفہ جاتے ہوئے راستے میں اطمینان و سنجیدگی کو ملحوظ رکھنا چاہیے۔ جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب عرفات سے مزدلفہ جا رہے تھے تو اپنے ساتھیوں کو یہ نصیحت فرما رہے تھے:

(1) ﴿ أَيُّهَا النَّاسُ ! السَّكِينَةَ السَّكِينَةَ ﴾

''اے لوگو! آہستہ آہستہ چلو۔''(٤)

(2) ایک دوسری روایت میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ أَنَّهُ دَفَعَ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ يَوْمَ عَرَفَةَ ' فَسَمِعَ النَّبِيُّ ﷺ وَرَاءَهُ زَجْرًا شَدِيدًا وَضَرْبًا وَ صَوْتًا لِلْإِبِلِ ' فَأَشَارَ بِسَوْطِهِ إِلَيْهِمْ وَ قَالَ : أَيُّهَا النَّاسُ ' عَلَيْكُمْ بِالسَّكِينَةِ ' فَإِنَّ الْبِرَّ لَيْسَ بِالْإِيضَاعِ ﴾

''عرفہ کے دن (میدانِ عرفات سے) وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ آ رہے تھے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیچھے سخت شور اور اونٹوں کی مار دھاڑ کی آواز سنی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی طرف اپنے کوڑے سے اشارہ کیا اور فرمایا' لوگو!

---

(۱) [مسلم (۱۱٦۲) كتاب الصيام : باب استحباب صيام ثلثة أيام من كل شهر ' أبو داود (۲۳۲٥) كتاب الصوم : باب في صوم الدهر تطوعا ' ابن ماجة (۱۷۳۰) كتاب الصيام : باب صيام يوم عرفة ' ترمذى (۷٤٦) كتاب الصيام : باب صيام يوم عرفة ' نسائى فى الكبرى (۱٥۰/۲)]

(۲) [**صحيح** : صحيح ابو داود (۲۱۱٤) كتاب الصيام : باب صيام أيام التشريق ' ابو داود (۲٤۱۹) صحيح ترمذى (٦۲۰) صحيح نسائى (۲۸۱۰) إرواء الغليل (۱۳۰/٤)]

(۳) [مسلم (۱۲۱۸) كتاب الحج : باب حجة النبى]

(٤) [أيضا]




آہستگی اور وقار اپنے اوپر لازم کر لو یقیناً (اونٹوں کو) تیز دوڑانا کوئی نیکی نہیں۔''(۱)

(3) حضرت عروہؒ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ سُئِلَ أُسَامَةُ وَ أَنَا جَالِسٌ : كَيْفَ كَانَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ يَسِيْرُ فِيْ حَجَّةِ الْوِدَاعِ حِيْنَ دَفَعَ ' قَالَ: كَانَ يَسِيْرُ الْعَنَقَ ' فَإِذَا وَجَدَ فَجْوَةً نَصَّ ﴾

''حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے کسی نے دریافت کیا' اور میں وہیں بیٹھا تھا' کہ حجۃ الوداع کے موقع پر عرفات سے رسول اللہ ﷺ کے واپس ہونے کی چال کیا تھی؟ انہوں نے جواب دیا کہ آپ ﷺ درمیانی چال چلتے اور جب میدان صاف ہوتا تو سواری کو تیز چلاتے۔''(۲)

## تلبیہ پکارتے رہنا

دورانِ راہ تلبیہ بھی پکارتے رہنا چاہیے کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے تلبیہ کا عمل جمرۂ عقبہ کو کنکریاں مارنے تک جاری رکھا تھا اور جمرۂ عقبہ کی رمی یومِ عرفہ سے اگلے روز یوم النحر یعنی 10 ذوالحجہ کو طلوع آفتاب کے بعد کی جاتی ہے۔

## مزدلفہ پہنچ کر نماز مغرب وعشاء کی اکٹھے ادائیگی

مزدلفہ پہنچ کر سب سے پہلے مغرب اور عشاء کی نماز جمع کر کے ادا کرنی چاہیے۔ دونوں نمازوں کے لیے ایک اذان اور دو اقامتیں کہنی چاہئیں اور عشاء کی نماز دو رکعت (یعنی قصر) ادا کرنی چاہیے۔ ان نمازوں کے درمیان سنتیں یا نوافل ادا نہیں کرنے چاہئیں۔ جیسا کہ حدیث جابر میں ہے کہ

﴿ حَتّٰى أَتَى الْمُزْدَلِفَةَ فَصَلّٰى بِهَا الْمَغْرِبَ وَ الْعِشَاءَ بِأَذَانٍ وَاحِدٍ وَإِقَامَتَيْنِ وَلَمْ يُسَبِّحْ بَيْنَهُمَا شَيْئًا ﴾

''رسول اللہ ﷺ مزدلفہ پہنچے تو آپ ﷺ نے وہاں مغرب اور عشاء کی نماز ایک اذان اور دو اقامتوں کے ساتھ ادا فرمائی اور ان دونوں کے درمیان کوئی نفل نماز نہ پڑھی۔''(۳)

---

(۱) [بخاری (۱٦۷۱) كتاب الحج : باب أمر النبي بالسكينة عند الإفاضة]

(۲) [بخاری (۱٦٦٦) كتاب الحج : باب السير إذا دفع من عرفة ' مسلم (۱۲۸۰) كتاب الحج : باب استحباب إدامة الحاج التلبية ' ابن ماجه (۳۰۱۷) كتاب المناسك : باب الدفع من عرفة ' موطا (۳۹۲/۱) كتاب الحج : باب صلاة المزدلفة ' احمد (۲۱۸۷۳) دارمی (۱۸۸۱) بغوی فی شرح السنة (۱۹۳۷) ابن حبان (۱۵۹٤) ابن خزیمة (۹۷۳) طبرانی کبیر (۳۸٦) بیهقی (۱۱۹/۵)]

(۳) [مسلم (۱۲۱۸) كتاب الحج : باب حجة النبي]




## رات سو کر گزارنا

9 اور 10 ذوالحجہ کی درمیانی شب مزدلفہ میں گزارنا ضروری ہے اور اس رات عبادت کرنا یا تہجد وغیرہ کا اہتمام کرنا مسنون نہیں بلکہ یہ رات سو کر گزارنی چاہیے جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے جب نمازیں ادا فرما لیں تو:

﴿ ثُمَّ اضْطَجَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰى طَلَعَ الْفَجْرُ ﴾

''پھر آپ ﷺ لیٹ گئے یہاں تک کہ فجر طلوع ہو گئی۔''(۱)

## نمازِ فجر کی ادائیگی

مزدلفہ میں نمازِ فجر عام دنوں کی نسبت کچھ جلدی ادا کرنی چاہیے۔ جیسا کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ مَا رَأَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ صَلّٰى صَلَاةً بِغَيْرِ مِيْقَاتِهَا إِلَّا صَلَاتَيْنِ : جَمَعَ بَيْنَ الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ وَ صَلَّى الْفَجْرَ قَبْلَ مِيْقَاتِهَا ﴾

''دو نمازوں کے سوا میں نے نبی کریم ﷺ کو اور کوئی نماز بغیر وقت نہیں پڑھتے دیکھا' آپ ﷺ نے مغرب اور عشاء ایک ساتھ ادا کیں اور اس دن (مزدلفہ میں) نمازِ فجر بھی معمول کے وقت سے پہلے ادا کی۔''(۲)

## مشعر الحرام کے قریب وقوف اور قبلہ رخ ہو کر دعائیں کرنا

10 ذوالحجہ کے روز مزدلفہ میں نمازِ فجر ادا کرنے کے بعد اگر ممکن ہو تو مشعر الحرام (ایک پہاڑی) کے قریب وقوف کرنا چاہیے اور طلوعِ آفتاب سے قبل خوب سفیدی ظاہر ہونے تک قبلہ رخ ہو کر دعائیں اور اذکار کرنے چاہئیں۔ جیسا کہ حدیث میں ہے کہ

﴿ ثُمَّ رَكِبَ الْقَصْوَاءَ حَتّٰى أَتَى الْمَشْعَرَ الْحَرَامَ فَاسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ فَدَعَاهُ وَ كَبَّرَهُ وَ هَلَّلَهُ وَوَحَّدَهُ فَلَمْ يَزَلْ وَاقِفًا حَتّٰى أَسْفَرَ جِدًّا ﴾

''پھر آپ ﷺ قصواء اونٹنی پر سوار ہوئے حتی کہ مشعر حرام میں آئے۔ وہاں قبلہ رخ ہو کر اللہ تعالیٰ سے دعا و التجا اور تکبیر و تہلیل میں مصروف ہو گئے اور وہیں ٹھہرے رہے حتی کہ خوب اچھی طرح صبح کی روشنی اور

---

(۱) [مسلم (۱۲۱۸) كتاب الحج : باب حجة النبي]

(۲) [بخاری (۱٦٨٢) كتاب الحج : باب من يصلي الفجر بجمع ' مسلم (۱۲۸۹) كتاب الحج : باب استحباب زيادة التغليس بصلاة الصبح يوم النحر بالمزدلفة ' ابو داود (۱۹۳٤) كتاب المناسك : باب الصلاة بجمع ' نسائي في السنن الكبرى (٤٠٤٣/۲) حميدي (١١٤) ابن أبي شيبة (٤٥٧/٢) ابن خزيمة (٢٨٥٤) أبو يعلى (٥١٧٦) بيهقي (١٢٤/٥)]

سفیدی نمودار ہوگئی۔''(۱)

❑ مشعر الحرام کے قریب جہاں رسول اللہ ﷺ نے وقوف فرمایا تھا وہاں اب ایک مسجد تعمیر کی گئی ہے۔

## مزدلفہ میں جائے وقوف

اگر مشعر الحرام کے قریب وقوف ممکن نہ ہو تو مزدلفہ کے سارے میدان میں کہیں بھی وقوف کیا جا سکتا ہے کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے سارے میدانِ مزدلفہ کو جائے وقوف قرار دیا ہے۔ جیسا کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

﴿ وَقَفْتُ هَاهُنَا بِجَمْعٍ وَ جَمْعٌ كُلُّهَا مَوْقِفٌ ﴾

''میں نے مزدلفہ میں یہاں وقوف کیا ہے اور مزدلفہ سارا جائے وقوف ہے۔''(۲)

## مزدلفہ سے منیٰ کی جانب واپسی

(1) طلوعِ آفتاب سے پہلے پہلے منیٰ روانہ ہو جانا چاہیے جیسا کہ حدیثِ جابر میں ہے کہ

﴿ فَدَفَعَ قَبْلَ أَنْ تَطْلُعَ الشَّمْسُ ﴾

''آپ ﷺ طلوعِ آفتاب سے پہلے ہی (منیٰ کی جانب) لوٹ گئے۔''(۳)

(2) عمرو بن میمون کا بیان ہے کہ

﴿ شَهِدْتُ عُمَرَ صَلَّى بِجَمْعٍ الصُّبْحَ ثُمَّ وَقَفَ فَقَالَ إِنَّ الْمُشْرِكِينَ كَانُوا لَا يُفِيضُونَ حَتَّى تَطْلُعَ الشَّمْسُ وَ يَقُولُونَ أَشْرِقْ ثَبِيرُ " وَأَنَّ النَّبِيَّ ﷺ خَالَفَهُمْ ثُمَّ أَفَاضَ قَبْلَ أَنْ تَطْلُعَ الشَّمْسُ " ﴾

''جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مزدلفہ میں فجر کی نماز پڑھی تو میں بھی موجود تھا۔ نماز کے بعد آپ ٹھہرے اور فرمایا کہ مشرکین (جاہلیت میں یہاں سے) سورج نکلنے سے پہلے نہیں جاتے تھے۔ کہتے تھے اے ثبیر! (ثبیر ایک پہاڑ کا نام ہے جو منیٰ جاتے ہوئے بائیں جانب پڑتا ہے) تو چمک جا۔ نبی ﷺ نے مشرکوں کی مخالفت کی اور سورج نکلنے سے پہلے وہاں سے روانہ ہو گئے۔''(٤)

---

(۱) [مسلم (۱۲۱۸) كتاب الحج : باب حجة النبى]

(۲) [صحيح : صحيح ابو داود (۱۷۰٦) كتاب المناسك : باب الصلاة بجمع' ابو داود (۱۹۳٦' ۱۹۳۷)]

(۳) [مسلم (۱۲۱۸) كتاب الحج : باب حجة النبى]

(٤) [بخارى (۱٦۸٤) كتاب الحج : باب متى يدفع من جمع' ابو داود (۱۹۳۸) ترمذى (۸۹٦) نسائى (۲٦٥/٥) ابن ماجة (۳۰۲۲) أحمد (١٤/١) دارمى (٥٩/۲) ابن خزيمة (۲۸٥۹) ابن حبان (۳۸٦۰) شرح معانى الآثار (۲۱۸/۲) بيهقى (١٢٤/٥)]




## معذور حضرات طلوع آفتاب سے پہلے رات میں بھی منیٰ آ سکتے ہیں

(1) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿أَنَا مِمَّنْ قَدَّمَ النَّبِيُّ ﷺ لَيْلَةَ الْمُزْدَلِفَةِ فِي ضَعَفَةِ أَهْلِهِ﴾

''میں ان لوگوں میں تھا جنہیں نبی کریم ﷺ نے اپنے گھر کے کمزور لوگوں کے ساتھ مزدلفہ کی رات میں ہی منیٰ بھیج دیا تھا۔''(۱)

(2) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ

﴿اسْتَأْذَنَتْ سَوْدَةُ النَّبِيَّ ﷺ لَيْلَةَ جَمْعٍ وَكَانَتْ ثَقِيلَةً ثَبْطَةً، فَأَذِنَ لَهَا﴾

''حضرت سودہ رضی اللہ عنہا نے مزدلفہ کی رات آپ ﷺ سے اجازت طلب کی کہ وہ آپ ﷺ سے پہلے واپس آ جائیں (یہ اجازت انہوں نے اس لیے طلب کی) کہ بھاری جسم والی تھیں (لہٰذا آہستہ آہستہ چلتی تھیں)' آپ ﷺ نے انہیں اجازت دے دی۔''(۲)

## مزدلفہ میں نماز فجر پانے والے شخص کا وقوف مزدلفہ درست ہے

حضرت عروہ طائی رضی اللہ عنہ سے مروی ایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿مَنْ شَهِدَ صَلَاتَنَا هَذِهِ وَوَقَفَ مَعَنَا حَتَّى يَدْفَعَ وَقَدْ وَقَفَ بِعَرَفَةَ قَبْلَ ذَلِكَ لَيْلًا أَوْ نَهَارًا، فَقَدْ تَمَّ حَجُّهُ وَقَضَى تَفَثَهُ﴾

''جو ہماری اس نماز (فجر) میں شریک ہوا اور ہمارے ساتھ (مزدلفہ میں) ٹھہرا رہا حتی کہ لوٹ گیا اور اس سے پہلے رات یا دن کے کسی حصے میں وہ وقوف عرفہ بھی کر چکا تھا تو یقیناً اس کا حج مکمل ہوا اور اس

---

(۱) [بخاری (۱٦٧٨) كتاب الحج : باب من قدم ضعفة أهله بليل' مسلم (۱۲۹۳) كتاب الحج : باب استحباب تقديم دفع الضعفة من النساء وغيرهن' ابو داود (۱۹۳۹) كتاب المناسك : باب التعجيل من جمع' ترمذى (۸۹۲) كتاب الحج : باب ما جاء فى تقديم الضعفة من جمع بليل' نسائى (۲٦۱/٥) ابن ماجة (۳۰۲٦) كتاب المناسك : باب من تقدم من جمع إلى منى لرمى الجمرة' ابن خزيمة (۲۸۷۰) ابن الجارود (٤٦٣) شرح معانى الآثار (۲۱۸/۲) أبو يعلى (۲۳۸٦)]

(۲) [بخارى (۱٦۸۰) كتاب الحج : باب من قدم ضعفة أهله بليل' مسلم (۱۲۹۰) كتاب الحج : باب استحباب تقديم دفع الضعفة من النساء' نسائى (۲٦۲/٥) أحمد (۲۱۳/٦) ابن ماجة (۳۰۲۷) كتاب المناسك : باب من تقدم من جمع إلى منى لرمى الجمار' دارمى (٥۸/۲) بيهقى (۱۲٤/٥) أبو يعلى (٤۸۰۸)]




نے مناسکِ حج مکمل کر لیے۔''(۱)

## منیٰ جاتے ہوئے وادئ محسر سے تیزی سے گزرنا

'' مُحَسِّر '' منیٰ اور مزدلفہ کے درمیان ایک مشہور وادی کا نام ہے۔ یہ نہ منیٰ کا حصہ ہے اور نہ ہی مزدلفہ کا۔ اس کا نام وادی محسر اس لیے رکھا گیا ہے کہ ابرہہ کے ہاتھی یہیں روک دیئے گئے تھے اور پھر یہیں ان پر عذاب نازل ہوا۔ لہٰذا وادئ محسر سے تیزی سے گزر جانا چاہیے جیسا کہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

﴿ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ أَوْضَعَ فِي وَادِي مُحَسِّرٍ ﴾

'' نبی کریم ﷺ وادئ محسر سے تیزی سے گزرے۔''(۲)

## منیٰ کے راستے میں اور وہاں پہنچ کر رمئ جمار تک تلبیہ جاری رکھنا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اور حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ

﴿ لَمْ يَزَلِ النَّبِيُّ ﷺ يُلَبِّي حَتَّى رَمَى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ ﴾

'' نبی کریم ﷺ جمرۂ عقبہ کو کنکریاں مارنے تک تلبیہ کہتے رہے۔''(۳)

## 10 ذوالحجہ سے 13 ذوالحجہ تک کے اعمال

ان کا ذکر آئندہ ابواب کے تحت بالترتیب ملاحظہ فرمائیے۔

---

(۱) [صحیح : صحیح ترمذی ' ترمذی (۸۹۱) کتاب الحج : باب ما جاء فی من أدرك الإمام بجمع فقد أدرك الحج ' نسائی (۶۶۳/۵)]

(۲) [صحیح : صحیح ترمذی (۷۰۳) کتاب الحج : باب ما جآء فی الإفاضة من عرفات ' ترمذی (۸۸۶) ابن ماجة (۳۰۲۳) کتاب المناسك : باب الوقوف بجمع ' ابو داود (۱۹۴۴) کتاب المناسك : باب التعجیل من جمع ' نسائی (۲۵۸/۵) ابن خزیمة (۲۸۶۲) احمد (۳۰۱/۳)]

(۳) [بخاری (۱۶۸۶ ' ۱۶۸۷) کتاب الحج : باب التلبیة و التکبیر ' مسلم (۱۲۸۱)]

## باب رمی الجمرة و الهدی — جمرۂ عقبہ کی رمی اور قربانی کا بیان

10 ذوالحجہ کے روز بالترتیب درج ذیل چار کام سرانجام دیئے جاتے ہیں:

① جمرۂ عقبہ کی رمی ② قربانی ③ بال منڈوانا یا کتروانا ④ طواف زیارت

(عبدالرحمٰن مبارکپوریؒ) علماء کا اجماع ہے کہ یہی ترتیب مطلوب ہے۔(۱)



رمی

### جمرۂ عقبہ کو کنکریاں مارنا

منیٰ پہنچ کر جو پہلا کام کیا جائے گا' وہ ہے جمرۂ عقبہ کو کنکریاں مارنا۔ یہ عمل واجب ہے۔ جو شخص دورانِ حج یہ عمل نہیں کرے گا اس کے ذمہ بطورِ فدیہ جانور کی قربانی لازم آئے گی۔

(البانیؒ) شیخ حسین بن عودہ رقمطراز ہیں کہ میں نے اپنے شیخ ''البانیؒ'' سے دریافت کیا کہ کیا آپ کے خیال میں جمروں کو کنکریاں مارنا واجب ہے تو انہوں نے جواب دیا کہ ''ہاں۔''(۲)

### کنکریوں کا حجم

کنکریاں حجم میں چنے کے دانے کے برابر ہوں۔ جیسا کہ مندرجہ ذیل احادیث اس پر شاہد ہیں:

(1) حضرت فضل بن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ عَلَيْكُمْ بِحَصَي الْخَذْفِ الَّذِيْ يُرْمَى بِهِ الْجَمْرَةُ ﴾

''جمرۂ عقبہ کو چنے کے دانے کے برابر کنکر مارو۔''(۳)

(2) حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَمَى الْجَمْرَةَ بِمِثْلِ حَصَي الْخَذْفِ ﴾

---

(۱) [تحفة الأحوذی (۷۸۸/۳)]

(۲) [الموسوعة الفقهية الميسرة (٤٠٤/٤)]

(۳) [مسلم (۱۲۸۲) كتاب الحج : باب استحباب إدامة الحاج التلبية حتى يشرع فى رمى الجمرة العقبة ' نسائی (۳۰۲۰) دارمی (۱۸۹۱) احمد (۱۷۹٤) ابن حبان (۳۸۵۵) ابن خزيمة (۲۸٤۳) أبو يعلى (٦۷۲٤) طبرانی كبير (٦۸٦/۱۸) بيهقی (۱۲۷/۵)]

''میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا' آپ نے جمرۂ عقبہ کو چنے کے برابر کنکر مارے۔''(۱)

(3) حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ایک دوسری روایت میں ہے کہ

﴿ أَمَرَهُمْ أَنْ يَّرْمُوْا بِمِثْلِ حَصَى الْخَذْفِ ﴾

''آپ ﷺ نے لوگوں کو چھوٹی کنکریاں پھینکنے کا حکم دیا۔''(۲)

## کنکریاں کہیں سے بھی چنی جا سکتی ہیں

(البانیؒ) رمی کے لیے کنکریاں جہاں سے چاہے چن سکتا ہے۔(۳)

(ابن تیمیہؒ) اسی کے قائل ہیں۔(٤)

یہ جواز اس لیے ہے کیونکہ نبی کریم ﷺ نے کنکریاں چننے کے لیے کسی جگہ کا تعین نہیں فرمایا۔ زیادہ سے زیادہ اس ضمن میں درج ذیل روایت مروی ہے لیکن اس میں بھی اس چیز کی تعیین کا کہیں ذکر نہیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ غَدَاةَ الْعَقَبَةِ وَ هُوَ عَلَى رَاحِلَتِهِ هَاتَ الْقُطْ لِيْ فَلَقَطْتُ لَهُ حَصَيَاتٍ هُنَّ حَصَى الْخَذَفِ ' فَلَمَّا وَضَعْتُهُنَّ فِيْ يَدِهِ ' قَالَ : بِأَمْثَالِ هٰؤُلَاءِ ' وَ إِيَّاكُمْ وَ الْغُلُوَّ فِي الدِّيْنِ فَإِنَّمَا أَهْلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمُ الْغُلُوُّ فِي الدِّيْنِ ﴾

''رسول اللہ ﷺ نے جمرۂ عقبہ کی رمی والی صبح مجھے فرمایا' آؤ! میرے لیے کنکریاں چنو۔ اس وقت آپ ﷺ (مزدلفہ میں منیٰ جانے کے لیے) اپنی سواری پر سوار تھے۔ میں نے آپ ﷺ کے لیے چنے کے دانے کے برابر کنکریاں چنیں۔ جب میں نے انہیں آپ کے ہاتھ میں رکھ دیا تو آپ نے فرمایا' اس طرح کی کنکریاں ہی چنا کرو۔ اور دین میں غلو سے بچو کیونکہ تم سے پہلے لوگوں کو دین میں غلو نے ہلاک کر دیا تھا۔''(۵)

---

(۱) [مسلم (۱۲۹۹) كتاب الحج : باب استحباب كون حصى الجمار بقدر حصى الخذف ' ترمذى (۸۹۷) كتاب الحج : باب ما جاء أن الجمار التى يرمى بها مثل حصى الخذف ' احمد (۱٤٤٤) نسائى (۳۰۷۵) وفى السنن الكبرى (۲/۱ ۰۸ ٤)]

(۲) [صحيح : صحيح ابو داود (۱۷۱۳) كتاب المناسك : باب التعجيل من جمع ' ابو داود (۱۹٤٤) نسائى (۲۵۸/۵) ترمذى (۸۸٦) ابن ماجة (۳۰۲۳) ابن خزيمة (۲۸٦۲)]

(۳) [حجة النبى (ص / ۸۱)]

(٤) [أيضا]

(۵) [صحيح : صحيح نسائى (۲۸٦۳) كتاب مناسك الحج : باب التقاط الحصى ' الصحيحة (۱۲۸۳) صحيح ابن ماجه (۲٤۵۵) نسائى (۳۰۵۹)]

❏ اس حدیث سے یہ بھی ثابت ہوا کہ کنکریاں مارنے میں غلو و شدت کا راستہ اختیار کرنا درست نہیں۔ لہٰذا جوش وجذبہ میں آکر بڑی بڑی کنکریاں یا پتھر مارنا' جوتیاں مارنا یا زبان سے جمروں کو شیطان تصور کرتے ہوئے گالیاں دینا یا فحش کلامی سے پیش آنا بھی ہرگز مناسب نہیں۔

## کنکریاں مارنے کا وقت

کنکریاں صرف طلوع آفتاب کے بعد ماری جائیں گی۔

**(1)** جیسا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

﴿ لَا تَرْمُوا الْجَمْرَةَ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ ﴾

''طلوع آفتاب سے پہلے جمرۂ عقبہ کو کنکریاں مت مارو۔''(۱)

**(2)** حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ رَمٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْجَمْرَةَ يَوْمَ النَّحْرِ ضُحًى ﴾

''رسول اللہ ﷺ نے یوم النحر (یعنی 10 ذوالحجہ کے روز) چاشت کے وقت جمرۂ عقبہ کو کنکر مارے۔''(۲)

(سید سابقؒ) 10 ذوالحجہ کے روز رمی کا پسندیدہ وقت طلوع آفتاب کے بعد چاشت کا وقت ہے۔(۳)

## اگر کنکریاں مارنے میں تاخیر ہو جائے

طلوع آفتاب کے بعد زوال تک جمرۂ عقبہ کو کنکریاں مار لینی چاہییں۔ لیکن اگر کسی وجہ سے رمی میں تاخیر ہو جائے تو 11 ذوالحجہ کی صبح کو نماز فجر سے پہلے تک بھی کنکریاں مار سکتا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ سُئِلَ النَّبِيُّ ﷺ ' فَقَالَ : رَمَيْتُ بَعْدَ مَا أَمْسَيْتُ ' فَقَالَ : لَا حَرَجَ ﴾

''نبی کریم ﷺ سے کسی نے دریافت کیا کہ میں نے شام کے بعد رمی کی ہے تو آپ نے فرمایا' کوئی

---

(۱) [**صحیح** : صحیح ابو داود (۱۷۱۰) کتاب المناسك : باب التعجیل من جمع ' ابو داود (۱۹٤۰) نسائی (۲۷۱/۵) ابن ماجة (۳۰۲۵) کتاب المناسك : باب من تقدم من جمع إلى منى لرمي الجمار ' بیهقی (۱۳۱/۵) أحمد (۲۳٤/۱) شرح السنة (۱۹٤۳) مشکل الآثار (۳۵۰۱) طبرانی کبیر (۱۲٦۹۹)]

(۲) [مسلم (۱۲۹۹) کتاب الحج : باب بیان وقت استحباب الرمي ' ابو داود (۱۹۷۱) کتاب المناسك : باب في رمي الجمار ' ترمذی (۸۹٤) کتاب الحج : باب ما جاء في رمي يوم النحر ضحى ' ابن ماجه (۳۰۵۳) کتاب المناسك : باب رمي الجمار أيام التشريق ' دارمی (۱۸۹٦) ابن حبان (۳۸۸٦) ابن خزیمة (۲۸۷٦) دارقطنی (۲۷۵/۲)]

(۳) [فقه السنة (۵۰۳/۱)]

حرج نہیں۔'' (۱)

(سید سابق'') اگر دن کے وقت رمی کرنے میں کوئی عذر مانع ہو تو رات تک رمی میں تاخیر جائز ہے۔(۲)

## عورتیں' بچے اور معذور لوگ طلوع آفتاب سے پہلے بھی کنکریاں مار سکتے ہیں

(1) حضرت اسماء رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ

﴿ أَنَّهَا نَزَلَتْ لَيْلَةَ جَمْعٍ عِنْدَ الْمُزْدَلِفَةِ فَقَامَتْ تُصَلِّي فَصَلَّتْ سَاعَةً ثُمَّ قَالَتْ : يَا بُنَيَّ ! هَلْ غَابَ الْقَمَرُ ؟ قُلْتُ : لَا ' فَصَلَّتْ سَاعَةً ' ثُمَّ قَالَتْ : يَا بُنَيَّ ! هَلْ غَابَ الْقَمَرُ ؟ قُلْتُ : نَعَمْ ' قَالَتْ : فَارْتَحِلُوا ' فَارْتَحَلْنَا وَ مَضَيْنَا حَتَّى رَمَتِ الْجَمْرَةَ ثُمَّ رَجَعَتْ فَصَلَّتِ الصُّبْحَ فِي مَنْزِلِهَا ' فَقُلْتُ لَهَا : يَا هَنْتَاهُ ! مَا أُرَانَا إِلَّا قَدْ غَلَّسْنَا ' قَالَتْ : يَا بُنَيَّ ! إِنَّ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ قَدْ أَذِنَ لِلظُّعُنِ ﴾

''وہ شبِ مزدلفہ میں مزدلفہ کے قریب اتریں اور نماز پڑھنے کھڑی ہو گئیں۔ پھر تھوڑی دیر نماز پڑھ کر پوچھا کہ اے بیٹے! کیا چاند غروب ہو گیا ہے؟ (بیٹے نے) کہا کہ نہیں۔ پھر وہ تھوڑی دیر تک نماز پڑھتی رہیں۔ اس کے بعد انہوں نے پوچھا کہ اے بیٹے! کیا چاند غروب ہو گیا ہے؟ اس نے کہا کہ ہاں' تو کہنے لگیں کہ چلو اب چلیں۔ چنانچہ ہم کوچ کر کے چل دیئے یہاں تک کہ اسماء رضی اللہ عنہا نے منیٰ پہنچ کر کنکریاں ماریں۔ پھر صبح کی نماز اپنے مقام پر آ کر پڑھی۔ میں نے ان سے کہا کہ ہمیں ایسا خیال ہے کہ ہم نے جلدی کی ہے۔ اسماء رضی اللہ عنہا نے جواب دیا کہ اے بیٹے! رسول اللہ ﷺ نے عورتوں کے لیے (اس بات کی) اجازت پہلے ہی دے رکھی ہے۔'' (۳)

(2) سنن ابی داود کی روایت میں ہے کہ اسماء رضی اللہ عنہا نے کہا:

﴿ إِنَّا كُنَّا نَصْنَعُ هَذَا عَلَى عَهْدِ رَسُولِ اللَّهِ ﴾

''ہم رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں یہ عمل کیا کرتے تھے۔'' (٤)

---

(۱) [بخاری (۱۷۲۳) کتاب الحج : باب الذبح قبل الحلق ' مسلم (۱۳۰۷) کتاب الحج : باب جواز تقديم الذبح على الرمى ' ابن ماجه (۳۰۵۰) كتاب المناسك : باب من قدم نسكا قبل نسك ' ابن خزيمة (۲۹۵۰) نسائی فی السنن الكبرى (٤١٠٤) بيهقى (١٤٢/٥)]

(۲) [فقه السنة (٥٠٤/١)]

(۳) [بخاری (۱٦٧٩) كتاب الحج : باب من قدم ضعفة أهله بليل ' مسلم (۱۲۹۰) كتاب الحج : باب استحباب تقديم دفع الضعفة من النساء وغيرهن ' ابن ماجه (۳۰۲۷) كتاب المناسك : باب من تقدم من جمع إلى منى لرمى الجمار ' نسائى (۳۰۳۷) وفى السنن الكبرى (٤٠٣٢) دارمى (۱۸۸٦) ابن حبان (۳۸٦۱) بيهقى (١٢٤/٥)]

(٤) [صحيح : صحيح ابو داود (۱۷۱۲) كتاب المناسك : باب التعجيل من جمع ' ابو داود (۱۹٤۳)]




(3) سالمؒ نے بیان کیا کہ

﴿ وَ كَانَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ يُقَدِّمُ ضَعَفَةَ أَهْلِهِ فَيَقِفُونَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ بِالْمُزْدَلِفَةِ بِلَيْلٍ فَيَذْكُرُونَ اللّٰهَ مَا بَدَا لَهُمْ ثُمَّ يَرْجِعُونَ قَبْلَ أَنْ يَقِفَ الْإِمَامُ وَ قَبْلَ أَنْ يَدْفَعَ فَمِنْهُمْ مَنْ يَقْدَمُ مِنًى لِصَلَاةِ الْفَجْرِ وَ مِنْهُمْ مَنْ يَقْدَمُ بَعْدَ ذٰلِكَ فَإِذَا قَدِمُوا رَمَوُا الْجَمْرَةَ ' وَ كَانَ ابْنُ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ يَقُولُ : أَرْخَصَ فِي أُولٰئِكَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ ﴾

''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما اپنے گھر کے کمزوروں کو پہلے ہی بھیج دیا کرتے تھے اور رات ہی میں مزدلفہ میں مشعر حرام کے پاس آ کر ٹھہرتے اور حسبِ استطاعت اللہ کا ذکر کرتے تھے۔ پھر امام کے ٹھہرنے اور لوٹنے سے پہلے ہی (منیٰ) آ جاتے تھے' بعض تو منیٰ فجر کی نماز کے وقت پہنچتے اور بعض اس کے بعد جب منیٰ پہنچتے تو کنکریاں مارتے اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرمایا کرتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے ان سب لوگوں کے لیے یہ اجازت دی ہے۔''(۱)

البتہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی جس روایت میں ہے کہ

''حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا نے فجر سے پہلے کنکریاں ماریں۔''

وہ ضعیف ہے۔(۲)

(جمہور، احمدؒ، احناف) صبح صادق سے پہلے کنکریاں مارنا جائز نہیں۔ اگر کوئی ایسا کرے گا تو صبح ہونے کے بعد دوبارہ کنکریاں مارے گا۔

(شافعیؒ) فجر سے پہلے بھی کنکریاں مارنا جائز ہے۔(۳)

(راجح) فجر سے پہلے کنکریاں نہیں مارنی چاہییں۔ البتہ کوئی عذر ہو یا ضعیف و ناتواں بوڑھے یا بچے یا خواتین فجر سے پہلے رات میں ہی کنکریاں مار لیتے ہیں تو کوئی حرج نہیں۔ جیسا کہ گزشتہ احادیث سے یہی ثابت ہوتا ہے۔ (واللہ اعلم)

## رمی کے لیے کھڑے ہونے کا طریقہ

کنکریاں مارنے والے کے لیے بہتر یہ ہے کہ وہ کسی ایسی جگہ کھڑا ہو جہاں بیت اللہ اس کے بائیں اور منیٰ

---

(۱) [بخاری (۱٦٧٦) کتاب الحج : باب من قدم ضعفة أهله بليل 'مسلم (۱۲۹٥) کتاب الحج : باب استحباب تقديم دفع الضعفة من النساء وغيرهن ' احمد (٤٨٩٢) نسائی فی السنن الکبری (٤٠٣٧) ابن خزيمة (٢٨٧١) بيهقی (١٢٣/٥)]

(۲) [ضعيف : ضعيف ابو داود (٤٢٣) کتاب المناسك : باب التعجيل من جمع ' ابو داود (١٩٤٢) مسند شافعی (٣٥٧/١) شرح معانی الآثار (٢١٨/٢) بيهقی (١٣٣/٥) حاكم (٤٢٩/١)]

(۳) [فتح الباری (٣٤٤/٤) نيل الأوطار (٤١٩/٣) الأم (٣٣٠/٢) شرح المهذب (١٧٧/٨) المبسوط (٦٤/٤) الهداية (١٥٠/١) الكافی (ص/١٤٤) المغنی (٢٩٤/٥) كشاف القناع (٥٠٠/٢)]

اس کے دائیں جانب ہو۔ جیسا کہ عبدالرحمٰن بن یزیدؒ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ أَنَّهُ حَجَّ مَعَ ابْنِ مَسْعُودٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَرَآهُ يَرْمِي الْجَمْرَةَ الْكُبْرَى بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ فَجَعَلَ الْبَيْتَ عَنْ يَسَارِهِ وَمِنًى عَنْ يَمِينِهِ ، ثُمَّ قَالَ : هَذَا مَقَامُ الَّذِي أُنْزِلَتْ عَلَيْهِ سُورَةُ الْبَقَرَةِ ﴾

''انہوں نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے ساتھ حج کیا تو انہیں دیکھا کہ انہوں نے جمرۂ کبریٰ (یعنی جمرۂ عقبہ) کو سات کنکریاں ماریں۔ انہوں نے بیت اللہ کو اپنے بائیں اور منیٰ کو اپنے دائیں جانب کیا ہوا تھا۔ پھر فرمایا کہ یہی ان کا بھی مقام تھا جن پر سورۂ بقرہ نازل ہوئی تھی (یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم)۔''

سنن ابی داود میں ہے کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

﴿ هَكَذَا رَمَى الَّذِي أُنْزِلَتْ عَلَيْهِ سُورَةُ الْبَقَرَةِ ﴾

''اسی طرح اس نے کنکریاں ماری تھیں جس پر سورۂ بقرہ نازل ہوئی تھی (یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم)۔''(۱)

یاد رہے کہ اگر ایسی جگہ نہ ملے تو جہاں بھی کھڑا ہو سکے وہیں سے کنکریاں مارلے۔

## ہر کنکری مارتے وقت تکبیر کہنا

(1) حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ يُكَبِّرُ مَعَ كُلِّ حَصَاةٍ ﴾

''آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہر کنکری کے ساتھ تکبیر کہتے۔''(۲)

(2) عبدالرحمٰن بن یزیدؒ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ أَنَّهُ كَانَ مَعَ ابْنِ مَسْعُودٍ حِينَ رَمَى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ فَاسْتَبْطَنَ الْوَادِيَ حَتَّى إِذَا حَاذَى بِالشَّجَرَةِ اعْتَرَضَهَا فَرَمَى بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ "يُكَبِّرُ مَعَ كُلِّ حَصَاةٍ" ثُمَّ قَالَ مِنْ هَاهُنَا وَالَّذِي لَا إِلٰهَ غَيْرُهُ قَامَ الَّذِي أُنْزِلَتْ عَلَيْهِ سُورَةُ الْبَقَرَةِ ﴾

''جب حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے جمرۂ عقبہ کی رمی کی تو وہ ان کے ساتھ تھے، اس وقت وہ وادی

---

(۱) [بخاری (۱۷٤۹) كتاب الحج : باب من رمى جمرة العقبة فجعل البيت عن يساره ، مسلم (۱۲۹٦) كتاب الحج : باب رمى جمرة العقبة من بطن الوادى ، ابو داود (۱۹۷٤) كتاب المناسك : باب فى رمى الحمار ، ترمذى (۹۰۱) كتاب الحج : باب ما جاء كيف ترمى الجمار ، ابن ماجه (۳۰۳۰) كتاب المناسك : باب من أين ترمى جمرة العقبة ، نسائى فى السنن الكبرى (٤۰۷٦) ابن حبان (۳۸۷۰) ابن خزيمة (۲۸۸۰) أبو يعلى (٤۹۷۲)]

(۲) [مسلم (۱۲۱۸) كتاب الحج : باب حجة النبى]

کے نشیب میں اتر گئے اور جب درخت کے برابر ہو کر اس کی رمی کی تو ہر کنکری کے ساتھ تکبیر کہتے جاتے تھے۔ پھر فرمایا کہ قسم ہے اس کی جس ذات کے سوا کوئی معبود نہیں! یہیں وہ ذات بھی کھڑی ہوئی تھی جس پر سورۂ بقرہ نازل ہوئی۔'' (۱)

## ساتوں کنکریاں ایک ایک کر کے ماری جائیں

جیسا کہ گزشتہ احادیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے سات کنکریاں ماریں اور ہر کنکری کے ساتھ تکبیر کہی۔ اس سے واضح طور پر ثابت ہوتا ہے کہ آپ ﷺ نے سات کنکریاں ایک ایک کر کے ماریں۔ لہٰذا اگر کوئی ساتوں کنکریاں ایک ہی مرتبہ مار دے گا تو یہ ایک ہی شمار ہو گی' اسے باقی چھ کنکریاں مزید رمی کرنی ہوں گی۔

(ابن بازؒ) ایک مرتبہ پھینکی جانے والی کنکریاں ایک ہی شمار ہوں گی خواہ کوئی ساتوں ایک ہی مرتبہ پھینک دے' اسے باقی چھ کنکریاں الگ الگ پھینکنی ہوں گی اور اگر وہ ایسا نہیں کرے گا تو تکمیلِ حج کے لیے اس کے ذمہ ایک دم لازم آئے گا۔ (۲)

## سوار ہو کر کنکریاں مارنا

**(1)** حضرت قدامہ بن عبداللہ بن عمار رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ رَأَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ " يَرْمِي الْجَمْرَةَ يَوْمَ النَّحْرِ عَلَى نَاقَةٍ صَهْبَاءَ " لَيْسَ ضَرْبٌ وَلَا طَرْدٌ ' وَلَيْسَ قِيلَ : إِلَيْكَ إِلَيْكَ ﴾

''میں نے نبی کریم ﷺ کو دیکھا' آپ ﷺ نے 10 ذوالحجہ کو سفیدی مائل سرخ اونٹنی پر سوار ہو کر جمرۂ عقبہ کو کنکریاں ماریں۔ نہ کسی کو مارنا تھا' نہ کسی کو دور ہٹانا تھا اور نہ اعلان تھا کہ آپ ﷺ سے دور رہو۔'' (۳)

**(2)** حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ رَأَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ " يَرْمِي عَلَى رَاحِلَتِهِ يَوْمَ النَّحْرِ " وَ يَقُولُ : لِتَأْخُذُوا مَنَاسِكَكُمْ ' فَإِنِّي لَا

---

(۱) [بخاری (۱۷۵۰) کتاب الحج : باب یکبر مع کل حصاۃ ' مسلم (۱۲۹۶) کتاب الحج : باب رمی جمرۃ العقبۃ من بطن الوادی]

(۲) [ملخصا ' فتاوی اسلامیۃ (۲۸۵/۲)]

(۳) [صحیح : ہدایۃ الرواۃ (۲۵۵۵) ' (۸٤/۳) ترمذی (۹۰۳) کتاب الحج : باب ما جاء فی کراھیۃ طرد الناس عند رمی الجمار ' ابن ماجہ (۳۰۳۵) کتاب المناسك : باب رمی الجمار راکبا ' نسائی (۲۷۰/۵) احمد (٤۰۳/۳) حاکم (٤٦٦/۱) امام حاکمؒ نے اس روایت کو بخاری کی شرط پر صحیح کہا ہے اور امام ذہبیؒ نے ان کی [illegible]

أَدْرِیْ لَعَلِّیْ لَا أَحُجُّ بَعْدَ حَجَّتِیْ هٰذِهٖ ﴾

''میں نے نبی کریم ﷺ کو دیکھا کہ آپ نے 10 ذوالحجہ کے روز سواری پر سوار ہو کر (جمرۂ عقبہ کو) کنکر مارے اور فرمایا' تم (مجھ سے) حج کے احکام سیکھ لو۔ میں نہیں جانتا شاید میں اس حج کے بعد حج نہ کر سکوں۔'' (۱)

(نوویؒ) اس حدیث میں امام شافعیؒ اور ان کے ہم رائے حضرات کے مؤقف کے لیے ثبوت موجود ہے کہ جو منیٰ میں سوار ہو کر پہنچے اس کے لیے مستحب ہے کہ وہ جمرۂ عقبہ کی رمی سوار ہو کر ہی کرے اور اگر نیچے اتر کر رمی کرے تو یہ بھی جائز ہے۔ (۲)

(ابن قدامہؒ) حاجی سوار ہو کر یا قدموں پر کھڑے ہو کر جیسے چاہے کنکریاں مار سکتا ہے۔ (۳)

## جمرۂ عقبہ کی رمی کے بعد نہ وہاں رکا جائے اور نہ دعا کی جائے

(1) کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے اسی طرح کیا تھا۔ (٤)

(2) نافعؒ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ إِنَّ ابْنَ عُمَرَ كَانَ يَقِفُ عِنْدَ الْجَمْرَتَيْنِ الْأُولَيَيْنِ وُقُوْفًا طَوِيْلًا يُكَبِّرُ اللّٰهَ ' وَ يُسَبِّحُهُ ' وَ يَحْمَدُهُ ' وَ يَدْعُو اللّٰهَ " وَلَا يَقِفُ عِنْدَ جَمْرَةِ الْعَقَبَةِ " ﴾

''حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما پہلے دونوں جمروں کے پاس طویل عرصہ وقوف کرتے۔ اللہ اکبر' سبحان اللہ اور الحمد للہ کا ذکر کرتے اور دعائیں کرتے۔ جبکہ جمرۂ عقبہ کے پاس وقوف نہیں کرتے تھے۔'' (٥)

## کسی دوسرے کی طرف سے کنکریاں مارنا

(ابن بازؒ) کسی نے شیخ ابن بازؒ سے دریافت کیا کہ ایک عورت نے حج ادا کیا اور اس کے تمام مناسک خود ادا کیے۔ مگر رمیٔ جمار کے لیے کسی دوسرے کو وکیل بنایا۔ کیونکہ اس کے ساتھ چھوٹا سا بچہ تھا۔ اس کا کیا حکم ہے؟ یہ خیال رہے کہ یہ اس کا فرض حج تھا۔ شیخ نے للہ سے یہ جواب دیا کہ

''اس معاملہ میں اس کے ذمہ کچھ نہیں۔ وکیل کی طرف سے رمیٔ جمار اسے کافی ہے۔ کیونکہ رمیٔ جمار کے وقت

---

(۱) [مسلم (۱۲۹۷) کتاب الحج : باب استحباب رمی جمرة العقبة يوم النحر راكبا ' ابو داود (۱۹۷۰) کتاب المناسك : باب فی رمی الجمار ' نسائی (۳۰٦۲)]

(۲) [شرح مسلم للنووی (۱۸٤/٥)]

(۳) [المغنی لابن قدامة (۲۹۳/٥)]

(٤) [بخاری (۱۷٥۱) کتاب الحج : باب رفع اليدين عند الجمرتين الدنيا والوسطى]

(٥) [صحيح موقوفا : هداية الرواة (۲٥٥٨) ' (۸٦/۳) موطا (۲۰۲)]




بہت ہجوم ہوتا ہے جو عورتوں کے لیے بہت بڑا خطرہ ہوتا ہے۔ بالخصوص جبکہ اس کے ساتھ چھوٹا بچہ بھی تھا۔''(۱)

ایک دوسرے فتوے میں فرماتے ہیں کہ

''مریض اور ایسی عورت جو کنکریاں مارنے سے عاجز ہو مثلا حاملہ' بھاری جسم والی اور اس قدر کمزور عورت جو رمیٔ جمار کی طاقت نہ رکھتی ہو' اس کے لیے رمیٔ جمار کے لیے وکیل مقرر کرنے میں کوئی حرج نہیں۔ البتہ وہ عورت جو صاحبِ استطاعت اور تندرست ہو اسے چاہیے کہ وہ خود رمی کرے۔''(۲)

(سعودی مجلس افتاء) انہوں نے بھی اسی کے مطابق فتویٰ دیا ہے۔(۳)

(سید سابقؒ) اسی کے قائل ہیں۔(٤)

❑ یاد رہے کہ اس ضمن میں پیش کی جانے والی وہ روایت جس میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ

﴿ حَجَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَ مَعَنَا النِّسَاءُ وَ الصِّبْيَانُ ' فَلَبَّيْنَا عَنِ الصِّبْيَانِ وَرَمَيْنَا عَنْهُمْ ﴾

''ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ حج کیا اور ہمارے ساتھ عورتیں اور بچے بھی تھے۔ پس ہم نے بچوں کی طرف سے تلبیہ بھی کہا اور رمی بھی کی۔''

بہر حال ضعیف ہے۔(٥)



## قربانی

حج قران اور حج تمتع کرنے والے پر قربانی واجب ہے۔ جبکہ حج افراد کرنے والے پر واجب نہیں۔ لہٰذا جن حضرات نے حج قران یا حج تمتع کا احرام باندھا ہو وہ جمرۂ عقبہ کی رمی کے بعد قربانی کریں اور اگر حج افراد کا احرام

---

(۱) [فتاوی ابن باز ' مترجم (۱۳۰/۱)]

(۲) [فتاوی تتعلق بأحكام الحج و العمرة و الزيارة (ص / ۱۳۰)]

(۳) [فتاوی اسلامية (۲٤۱/۲)]

(٤) [فقه السنة (٥۰٦/۱)]

(٥) [ضعيف : ضعيف ابن ماجه (٦٥۲) كتاب المناسك : باب الرمي عن الصبيان ' ابن ماجه (۳۰۳۸) ترمذی (۹۲۷) كتاب الحج : باب ' احمد (۳۱٤/۳) عبدالرحمٰن مبارکپوریؒ فرماتے ہیں کہ یہ روایت ضعیف ہے۔ کیونکہ اس کی سند میں ''اشعث بن سوار'' راوی ضعیف ہے اور اسی طرح ''ابوزبیر مکی'' مدلس ہے اور اس نے اس روایت کو جابر رضی اللہ عنہ سے عنعنہ کے ساتھ بیان کیا ہے۔[تحفة الأحوذی (۸۰٤/۳)] حافظ ابن حجرؒ نے اشعث بن سوار راوی کو ضعیف کہا ہے۔[تقريب التهذيب (۵۹۹)] امام ابوزرعہؒ، امام نسائیؒ، امام دار قطنیؒ، امام ابن حبانؒ، امام ابن سعدؒ اور امام عجلیؒ نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔[التاريخ الكبير (٤۳۰/۱) الضعفاء (٥۸) الجرح و التعديل (۲۷۱/۲) المجروحين (۱/۱۷۱) طبقات ابن سعد (۲٤۹/٦) تاريخ الثقات (٦۹)]




باندھنے والے بھی قربانی کرنا چاہیں تو کرلیں۔

## سر منڈانے سے پہلے قربانی

نبی کریم ﷺ نے خود بھی سر منڈانے سے پہلے قربانی کی اور صحابہ کو بھی اس کا حکم دیا جیسا کہ حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ نَحَرَ قَبْلَ أَنْ يَّحْلِقَ وَأَمَرَ أَصْحَابَهُ بِذٰلِكَ ﴾

''رسول اللہ ﷺ نے سر منڈانے سے پہلے قربانی کی اور اس کا اپنے صحابہ کو بھی حکم دیا۔'' (۱)

اگرچہ یہ حدیث عمرۂ حدیبیہ کے موقع کی ہے لیکن حج میں بھی مسنون ترتیب یہی ہے جیسا کہ شیخ البانی نے اسی کو ثابت کیا ہے۔(۲)

## اگر کوئی قربانی سے پہلے سر منڈوالے

تو اس پر کوئی حرج نہیں جیسا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ سُئِلَ النَّبِيُّ ﷺ عَمَّنْ حَلَقَ قَبْلَ أَنْ يَذْبَحَ وَنَحْوِهِ فَقَالَ : لَا حَرَجَ لَا حَرَجَ ﴾

''نبی کریم ﷺ سے اس شخص کے متعلق سوال کیا گیا جو قربانی کا جانور ذبح کرنے سے پہلے ہی سر منڈوالے تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ کوئی حرج نہیں، کوئی حرج نہیں۔'' (۳)

## جو قربانی کی طاقت نہ رکھتا ہو اور اس پر قربانی واجب ہو

ایسے شخص کو چاہیے کہ ایامِ حج میں 3 اور واپس گھر پہنچ کر 7 روزے رکھے، یہ کل ملا کر 10 روزے ہو جائیں گے۔ جیسا کہ مندرجہ ذیل دلائل سے یہی ثابت ہوتا ہے:

**(1) ﴿ فَمَنْ تَمَتَّعَ بِالْعُمْرَةِ إِلَى الْحَجِّ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلٰثَةِ أَيَّامٍ فِي الْحَجِّ وَسَبْعَةٍ إِذَا رَجَعْتُمْ تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ ﴾** [البقرة : ۱۹۶]

''جو شخص عمرے سے لے کر حج تک تمتع کرے، پس اسے جو قربانی میسر ہو کر ڈالے جسے طاقت ہی نہ ہو وہ تین

---

(۱) [بخاری (۱۸۱۱) کتاب العمرة : باب النحر قبل الحلق فی الحصر]

(۲) [حجة النبی للالبانی (ص/۸۵)]

(۳) [بخاری (۱۷۲۱) کتاب الحج : باب الذبح قبل الحلق، مسلم (۱۳۰۷) کتاب الحج : باب جواز تقديم الذبح على الرمى والحلق على الذبح، ابن ماجه (۳۰۵۰) کتاب المناسك : باب من قدم نسكا قبل نسك، نسائی (۳۰۶۷) ابن حبان (۳۸۷۶) طبرانی (۱۱۸۷۰) نسائی فی السنن الکبری (۴۱۰۴) شرح السنة للبغوی (۱۹۶۴) بیهقی (۱۴۲/۵)]

روزے تو حج کے دنوں میں رکھ لے اور سات واپسی پر، یہ پورے دس ہو گئے۔"

(2) حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی روایت میں ہے کہ

﴿ فَلَمَّا قَدِمَ النَّبِيُّ ﷺ مَكَّةَ قَالَ لِلنَّاسِ : مَنْ كَانَ مِنْكُمْ أَهْدَى فَإِنَّهُ لَا يَحِلُّ لِشَيْءٍ حَرُمَ مِنْهُ حَتَّى يَقْضِيَ حَجَّهُ وَ مَنْ لَمْ يَكُنْ مِنْكُمْ أَهْدَى فَلْيَطُفْ بِالْبَيْتِ وَ بِالصَّفَا وَالْمَرْوَةِ وَ لْيُقَصِّرْ وَ لْيَحْلِلْ ثُمَّ لِيُهِلَّ بِالْحَجِّ " **فَمَنْ لَمْ يَجِدْ هَدْيًا فَلْيَصُمْ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ فِي الْحَجِّ وَ سَبْعَةٍ إِذَا رَجَعَ إِلَى أَهْلِهِ** " ﴾

"جب نبی کریم ﷺ مکہ تشریف لائے تو لوگوں سے کہا کہ جو شخص قربانی ساتھ لایا ہو اس کے لیے حج پورا ہونے تک کوئی بھی ایسی چیز حلال نہیں ہو سکتی جسے اس نے اپنے اوپر (احرام کی وجہ سے) حرام کر لیا ہے لیکن جن کے ساتھ قربانی نہیں ہے تو وہ بیت اللہ کا طواف کر لیں اور صفا و مروہ کی سعی کر کے بال ترشوا لیں اور حلال ہو جائیں' پھر حج کے لیے (دوبارہ 8 ذوالحجہ کو) احرام باندھیں۔ ایسا شخص اگر قربانی نہ پائے تو تین دن کے روزے حج کے دنوں میں ہی اور سات دن کے روزے گھر واپس آ کر رکھے۔"(۱)

❑ یاد رہے کہ ایامِ حج میں ایامِ تشریق یعنی 11' 12 اور 13 ذوالحجہ کے ایام بھی شامل ہیں اور عام حالات میں ایامِ تشریق کے دوران روزہ رکھنا ممنوع ہے لیکن جو شخص قربانی نہ کر سکتا ہو اور وہ یوم النحر سے پہلے پہلے تین روزے بھی نہ رکھ سکے تو وہ ایامِ تشریق میں یہ تین روزے رکھ سکتا ہے۔ جیسا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ

﴿ لَمْ يُرَخَّصْ فِي أَيَّامِ التَّشْرِيقِ أَنْ يُصَمْنَ إِلَّا لِمَنْ لَمْ يَجِدِ الْهَدْيَ ﴾

"کسی کو ایامِ تشریق میں روزہ رکھنے کی اجازت نہیں مگر اس کے لیے جو قربانی کی طاقت نہ رکھتا ہو۔"(۲)

نیز اگر کوئی شخص کسی شرعی عذر کی وجہ سے ایامِ تشریق میں بھی یہ روزے نہ رکھ سکے تو اسے چاہیے کہ گھر واپس لوٹ کر مکمل دس روزے رکھ لے۔ (واللہ اعلم)

(شیخ حسین بن عودہ) جسے قربانی کی استطاعت نہ ہو اسے چاہیے کہ تین روزے ایامِ حج میں رکھے اور سات جب وہ اپنے گھر لوٹ جائے۔ یہ تین روزے اس کے لیے ایامِ تشریق میں رکھنا بھی جائز ہے۔(۳)

---

(۱) [بخاری (۱۶۹۱) كتاب الحج : باب من ساق البدن معه' مسلم (۱۲۲۷) كتاب الحج : باب وجوب الدم على المتمتع وأنه إذا عدمه لزمه صوم ثلاثة أيام في الحج و سبعة إذا رجع إلى أهله' ابو داود (۱۸۰۵) كتاب المناسك : باب في الإقران' احمد (۶۲۴۷) نسائی (۲۷۳۱) بیهقی (۱۷/۵)]

(۲) [بخاری (۱۹۹۷)' (۱۹۹۸) كتاب الصوم : باب صيام أيام التشريق]

(۳) [الموسوعة الفقهية الميسرة (۴۱۶/۴)]

## اگر کوئی 10 ذوالحجہ کے روز قربانی نہ کر سکے

تو وہ ایامِ تشریق کے دوران یعنی 13 ذوالحجہ تک قربانی کر سکتا ہے کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے تمام ایامِ تشریق کو قربانی کے ایام قرار دیا ہے جیسا کہ حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

﴿ كُلُّ أَيَّامِ التَّشْرِيقِ ذَبْحٌ ﴾ ''تمام ایامِ تشریق ذبح کے دن ہیں۔''(۱)

(شوکانیؒ) سارے ایامِ تشریق قربانی کے دن ہیں اور وہ دن یہ ہیں' یوم النحر اور اس کے بعد تین دن۔''(۲)

(نوویؒ) اسی کے قائل ہیں۔(۳)

(ابن کثیرؒ) راجح مؤقف امام شافعیؒ کا ہے اور وہ یہ ہے کہ قربانی کا وقت یوم النحر سے ایامِ تشریق کے آخر تک ہے۔(٤)

## قربانی کی جگہ

رسول اللہ ﷺ نے منیٰ میں مسجدِ خیف کے قریب قربانی کی تھی لیکن منیٰ اور مکہ میں کسی بھی جگہ حدودِ حرم کے اندر اندر قربانی کی جا سکتی ہے جیسا کہ فرمانِ نبوی ہے کہ

﴿ وَ كُلُّ فِجَاجِ مَكَّةَ طَرِيقٌ وَ مَنْحَرٌ ﴾

''مکہ کی ہر گلی راستہ ہے اور قربانی کی جگہ ہے۔''(٥)

(ہیئت کبار علماء) منیٰ میں قربانی کی تخصیص نہیں ہے بلکہ مکہ میں بھی قربانی جائز ہے اور حرم میں کسی بھی جگہ قربانی کی جا سکتی ہے۔(٦)

اگرچہ منیٰ اور مکہ میں کسی بھی مقام پر قربانی کی جا سکتی ہے لیکن حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما اس قدر اتباعِ سنت میں شدید تھے کہ تلاش کر کے اسی جگہ پر جانور قربان کرتے جہاں رسول اللہ ﷺ نے کیا تھا جیسا کہ صحیح بخاری میں حضرت نافعؒ کا بیان ہے کہ

﴿ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ كَانَ يَنْحَرُ فِي الْمَنْحَرِ ' قَالَ عُبَيْدُ اللّٰهِ : مَنْحَرَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ ﴾

---

(۱) [صحيح : صحيح الجامع الصغير (٤٥٣٧) احمد (٨٢/٤) صحيح ابن حبان (٣٨٤٢) السنن الكبرى للبيهقى (٢٩٥/٩)]

(۲) [نيل الأوطار (١٢٥/٥)]

(۳) [شرح مسلم للنووى (١٢٨/٧)]

(٤) [تفسير ابن كثير (٤٩٧/١)]

(٥) [صحيح : صحيح ابو داود (١٧٠٦) كتاب المناسك : باب الصلاة بجمع ' ابو داود (١٩٣٦ ' ١٩٣٧) ابن ماجة (٣٠٤٨) كتاب المناسك : باب الذبح ' شرح السنة (١٩٢٦)]

(٦) [كما فى توضيح الأحكام شرح بلوغ المرام (١٨١/٤)]

''عبداللہ (بن عمر رضی اللہ عنہما) نحر کی جگہ نحر کرتے تھے۔ عبیداللہ نے بتایا کہ مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نحر کرنے کی جگہ ہے۔''(۱)

## جو ایک سے زیادہ قربانیاں کرنا چاہے

ایسا کرنا جائز و درست ہے مگر زائد قربانیاں نفلی ہوں گی۔ حجۃ الوداع کے موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سو اونٹ نحر کیے تھے جیسا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ

﴿ أَهْدَى النَّبِيُّ ﷺ مِائَةَ بَدَنَةٍ ﴾

''(حجۃ الوداع کے موقع پر) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سو اونٹ قربان کیے۔''(۲)

## قربانی کا جانور خود ذبح کرنا افضل ہے

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث میں ہے کہ

﴿ نَحَرَ النَّبِيُّ ﷺ ''بِيَدِهِ'' سَبْعَ بُدْنٍ قِيَامًا ، وَ ضَحَّى بِالْمَدِينَةِ كَبْشَيْنِ أَمْلَحَيْنِ أَقْرَنَيْنِ مُخْتَصِرًا ﴾

''نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سات اونٹ کھڑے کر کے اپنے ہاتھ سے نحر کئے اور مدینہ میں دو چت کبرے سینگ دار مینڈھوں کی قربانی کی۔''(۳)

(ابن قدامہ) اگر وہ شخص قربانی کا جانور اپنے ہاتھ سے ذبح کرے تو یہ افضل ہے۔(٤)

(سید سابق) جو شخص عمدہ طریقے سے جانور ذبح کر سکتا ہو اس کے لیے مسنون ہے کہ وہ اپنی قربانی اپنے ہاتھ کے ساتھ ذبح کرے۔(٥)

(شیخ حسین بن عودہ) مسنون یہ ہے کہ حاجی کے لیے اگر ممکن ہو تو وہ اپنے ہاتھ کے ساتھ ذبح یا نحر کرے اور اگر یہ ممکن نہ ہو تو اس کام میں کسی دوسرے کو اپنا نائب بنا دے۔(٦)

---

(۱) [بخاری (۱۷۱۰) کتاب الحج : باب النحر فی منحر النبی بمنی]

(۲) [بخاری (۱۷۱۸) کتاب الحج : باب یتصدق بجلال البدن]

(۳) [بخاری (۱۷۱۲) کتاب الحج : باب من نحر بیده]

(٤) [المغنی لابن قدامة (۳۸۹/۱۳)]

(٥) [فقه السنة (۱۹۸/۳)]

(٦) [الموسوعة الفقهية الميسرة (٤١٤/٤)]

## کسی دوسرے سے بھی جانور ذبح کرایا جا سکتا ہے

جیسا کہ حجۃ الوداع کے موقع پر رسول اللہ ﷺ نے کچھ اونٹ خود قربان کیے تھے اور کچھ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے قربان کرائے تھے۔ (۱)

## ذبح کرنے والا چھری چلانے سے پہلے یہ دعا پڑھے

" بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ " : جیسا کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

﴿ ضَحَّى النَّبِيُّ ﷺ بِكَبْشَيْنِ أَمْلَحَيْنِ أَقْرَنَيْنِ ذَبَحَهُمَا بِيَدِهِ " وَسَمَّى وَكَبَّرَ " ﴾

''نبی کریم ﷺ نے سینگ والے دو چت کبرے مینڈھوں کی قربانی کی۔ انہیں اپنے ہاتھ سے ذبح کیا اور بسم اللہ اور اللہ اکبر پڑھا۔'' (۲)

## اونٹ اور گائے سات افراد کی طرف سے کفایت کرتے ہیں

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ أَمَرَنَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ أَنْ نَشْتَرِكَ فِي الْإِبِلِ وَ الْبَقَرِ كُلُّ سَبْعَةٍ مِنَّا فِي بَدَنَةٍ ﴾

''رسول اللہ ﷺ نے ہمیں حکم دیا کہ ہم اونٹ اور گائے میں (اس طرح) شریک ہوں کہ ہم میں سے ہر سات افراد ایک اونٹ میں شریک ہوں۔'' (۳)

البتہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ فِي سَفَرٍ فَحَضَرَ الْأَضْحَى فَذَبَحْنَا الْبَقَرَةَ عَنْ سَبْعَةٍ وَ الْبَعِيرَ عَنْ عَشْرَةٍ ﴾

''ہم نبی کریم ﷺ کے ساتھ سفر میں تھے کہ عید الاضحیٰ آ گئی تو ہم نے گائے سات آدمیوں کی طرف سے اور اونٹ دس آدمیوں کی طرف سے ذبح کیا۔'' (٤)

---

(۱) [مسلم (۱۲۱۸) كتاب الحج : باب حجة النبي]

(۲) [بخاری (٥٥٦٥) كتاب الأضاحي : باب التكبير عند الذبائح ' مسلم (۱۹٦٦) كتاب الأضاحي : باب استحباب الضحية وذبحها مباشرة بلا توكيل ' ترمذی (١٤٩٤) كتاب الأضاحي : باب ما جاء في الأضحية بكبشين ' ابن ماجه (۳۱۲۰) كتاب الأضاحي : باب أضاحي رسول الله ' دارمی (١٩٤٥) عبد الرزاق (۸۱۲۹) ابن حبان (۵۹۰۰)]

(۳) [مسلم (۱۳۱۸) كتاب الحج : باب الاشتراك في الهدى ' موطا (٤٨٦/٢) أحمد (۳۰۳/۳) ابو داود (۲۸۰۹) ترمذی (۱۵۰۲) ابن ماجة (۳۱۳۲) بيهقى (۲۹٤/۹)]

(٤) [صحيح : صحيح ابن ماجة (۲۰۳٦) كتاب الأضاحي : باب لمن لم تجزئ البدنة والبقرة ' أحمد (۲۷٥/۱) ابن ماجة (۳۱۳۱) ترمذی (۹۰۵) نسائی (۲۲۲/۷) ابن خزيمة (۲۹۰۸) المشكاة للألبانی (١٤٦٩)]

فی الحقیقت ان دونوں احادیث میں کوئی تعارض نہیں کیونکہ اونٹ سات آدمیوں کی طرف سے اُس وقت کفایت کرتا جب اسے حج یا عمرے کے دوران بطورِ ہدی قربان کیا جائے اور جب اس کے علاوہ اسے محض عیدالاضحیٰ کے لیے نحر کیا جائے تو پھر اس میں دس افراد شریک ہو سکتے ہیں جیسا کہ گزشتہ حدیث میں عیدالاضحیٰ کی وضاحت موجود ہے۔

## قربانی کرنے والا اپنی قربانی کا گوشت کھا سکتا ہے

(1) ارشادِ باری تعالیٰ ہے کہ

﴿ فَكُلُوْا مِنْهَا وَأَطْعِمُوْا الْقَانِعَ وَالْمُعْتَرَّ ﴾ [الحج : ٣٦]

''اس (یعنی قربانی کے گوشت) سے خود بھی کھاؤ اور مسکین' خواہ وہ سوال سے بچنے والا ہو یا سوال کرنے والا ہو' کو بھی کھلاؤ۔''

(2) حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ ثُمَّ أَمَرَ مِنْ كُلِّ بَدَنَةٍ بِبَضْعَةٍ فَجُعِلَتْ فِيْ قِدْرٍ فَطُبِخَتْ " فَأَكَلَا مِنْ لَحْمِهَا وَ شَرِبَا مِنْ مَرَقِهَا " ﴾

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (اونٹ نحر کرنے کے بعد) حکم دیا کہ ہر اونٹ (کے گوشت) کا ایک ٹکڑا ہنڈیا میں ڈال کر پکایا جائے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس کا گوشت بھی کھایا اور شوربا بھی پیا۔''(۱)

معلوم ہوا کہ آدمی اپنی نفلی اور فرضی ہر قسم کی قربانی سے خود بھی کھا سکتا ہے کیونکہ آیت ﴿ فَكُلُوْا مِنْهَا ﴾ میں عموم ہے۔ جیسا کہ امام شوکانیؒ بھی اسی کے قائل ہیں۔(۲)

(شیخ حسین بن عودہ) حاجی اپنی قربانی سے خود بھی کھا سکتا ہے اور اس کا کچھ حصہ اپنے شہر واپس بھی لے جا سکتا ہے جیسا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا تھا۔(۳)

## قصاب کو بطورِ اجرت قربانی کا گوشت یا کھال دینا

ایسا کرنا جائز نہیں بلکہ اسے الگ اجرت دینی چاہیے جیسا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ أَمَرَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ أَنْ أَقُوْمَ عَلَى بُدْنِهِ وَ أَنْ أَتَصَدَّقَ بِلَحْمِهَا وَ جُلُوْدِهَا وَ أَجِلَّتِهَا وَ أَنْ لَا أُعْطِيَ الْجَزَّارَ مِنْهَا ' قَالَ : نَحْنُ نُعْطِيْهِ مِنْ عِنْدِنَا ﴾

---

(۱) [مسلم (۱۲۱۸) كتاب الحج : باب حجة النبي ' أحمد (۳۲۰/۳) نسائی (۲۳٦/۵) ابو داود (۱۹۰۵)]

(۲) [نيل الأوطار (٤٦٦/۳)]

(۳) [الموسوعة الفقهية الميسرة (٤ ...)]

''رسول اللہ ﷺ نے مجھے حکم دیا کہ میں آپ کی قربانیوں کی نگرانی کروں اور میں ان قربانیوں کا گوشت اور ان کے چمڑے اور ان کی جلیں صدقہ کر دوں اور ان سے (کچھ بھی) قصائی کو نہ دوں اور (حضرت علی رضی اللہ عنہ) کہتے ہیں کہ ہم اسے (قصائی کو) اپنے پاس سے (معاوضہ) دیا کرتے تھے۔''(۱)

(شیخ حسین بن عودہ) قربانی کے جانور کا کوئی حصہ بھی بطورِ اجرت قصاب کو مت دیں۔(۲)

## قربانی کے جانور پر سوار ہونا جائز ہے

(1) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

﴿ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ رَأَى رَجُلًا يَسُوقُ بَدَنَةً فَقَالَ : ارْكَبْهَا ، قَالَ : إِنَّهَا بَدَنَةٌ ، قَالَ : ارْكَبْهَا ، قَالَ : ارْكَبْهَا ، قَالَ : إِنَّهَا بَدَنَةٌ ، قَالَ : ارْكَبْهَا ثَلَاثًا ﴾

''نبی کریم ﷺ نے ایک شخص کو دیکھا کہ قربانی کا جانور لیے جا رہا ہے تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس پر سوار ہو جا۔ اس نے کہا یہ قربانی کا جانور ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا' سوار ہو جا۔ اس نے پھر عرض کیا کہ یہ تو قربانی کا جانور ہے۔ آپ ﷺ نے تیسری مرتبہ بھی یہی فرمایا' تو اس پر سوار ہو جا۔''(۳)

(2) حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے قربانی کے جانور پر سواری کرنے کے متعلق دریافت کیا گیا تو انہوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے آپ فرما رہے تھے کہ

﴿ ارْكَبْهَا بِالْمَعْرُوفِ إِذَا أُلْجِئْتَ إِلَيْهَا حَتَّى تَجِدَ ظَهْرًا ﴾

''معروف طریقے سے اس پر سواری کر لو جبکہ تم اس کی طرف مجبور کر دیے جاؤ تا وقتیکہ تم کسی سوار کو پا لو۔''(٤)

---

(۱) [مسلم (۱۳۱۷) کتاب الحج : باب الصدقة بلحوم الهدايا وجلودها وجلالها وأن لا يعطى الجزار منها شيئا وجواز الاستنابة فى القيام عليها' بخاری (۱۷۰۷) کتاب الحج : باب الجلال للبدن' ابو داود (۱۷٦۹) کتاب المناسك : باب كيف تنحر البدن' ابن ماجه (۳۰۹۹) کتاب المناسك : باب من جلل البدنة' دارمی (۱۹٤۰) ابن حبان (٤۰۲۱) ابن خزيمة (۲۹۱۹) أبو يعلى (۲۹۸)]

(۲) [الموسوعة الفقهية الميسرة (٤/٤۱٦)]

(۳) [بخاری (۱٦۹۰) کتاب الحج : باب ركوب البدن' مسلم (۱۳۲۳) نسائی (۵/۱۷٦) ترمذی (۹۱۳) ابن ماجة (۳۱۰٤) أحمد (۳/۱۰٦) ابن خزيمة (٤/۱۸۸) شرح معانی الآثار (۲/۱٦۱) بيهقی (۵/۲۳٦) أبو يعلى (۲۸٦۹)]

(٤) [مسلم (۱۳۲٤) کتاب الحج : باب جواز ركوب البدنة المهداة لمن احتاج إليها' ابو داود (۱۷٦۱) کتاب المناسك : باب فى ركوب البدن' نسائی (۵/۲۷۷) ابن الجارود (٤۲۹) ابن خزيمة (٤/۱۸۹) ابو يعلى (۱۸۱۵) أحمد (۳/۳۱۷)]

(شوکانیؒ) یہ احادیث قربانی کے جانور پر سواری کے جواز کو ثابت کرتی ہیں قطع نظر اس سے کہ وہ قربانی نفلی ہو یا فرضی کیونکہ آپ ﷺ نے اس کے متعلق سائل سے کچھ بھی دریافت نہیں کیا۔(۱)

(ابن قدامہؒ) بوقت ضرورت قربانی کے جانور پر بھی سواری کی جا سکتی ہے۔امام شافعیؒ، امام ابن منذرؒ اور اصحاب الرائے کا یہی موقف ہے۔امام ابن عربیؒ اور امام مہدیؒ نے امام ابوحنیفہؒ سے مطلقاً قربانی کے جانور پر سواری سے ممانعت نقل کی ہے جبکہ امام طحاویؒ نے بوقتِ ضرورت ان سے جواز نقل کیا ہے۔(۲)

## اشعار کرنا اور گلے میں قلادہ یعنی پٹہ ڈالنا

حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ اور مروان بیان کرتے ہیں کہ

﴿ خَرَجَ النَّبِيُّ زَمَنَ الْحُدَيْبِيَّةِ مِنَ الْمَدِينَةِ فِي بِضْعِ عَشْرَةَ مِائَةً مِنْ أَصْحَابِهِ حَتَّى إِذَا كَانُوا بِذِي الْحُلَيْفَةِ " **قَلَّدَ النَّبِيُّ ﷺ الْهَدْيَ وَ أَشْعَرَ** " وَ أَحْرَمَ بِالْعُمْرَةِ ﴾

''نبی کریم ﷺ مدینہ سے اپنے تقریباً ایک ہزار ساتھیوں کے ہمراہ (حج کے لیے) نکلے جب ذوالحلیفہ پہنچے تو نبی کریم ﷺ نے قربانی کے جانور کو ہار پہنایا اور اسے اشعار کیا۔پھر عمرے کا احرام باندھا۔''(۳)

(جمہور) قربانی کے جانوروں کو اشعار کرنا مشروع ہے۔

(ابوحنیفہؒ) یہ عمل مکروہ ہے کیونکہ یہ مثلہ کی ایک قسم ہے (عبدالرحمن مبارکپوریؒ فرماتے ہیں کہ میرے نزدیک ظاہر بات یہ ہے کہ امام ابوحنیفہؒ کو اشعار کے جواز کی حدیث نہیں پہنچی [تحفة الأحوذي (۷۷۲/۳)])۔(۴)

(ترمذیؒ) بیان کرتے ہیں کہ میں نے یوسف بن عیسیٰ (امام ترمذیؒ کے شیخ) سے سنا وہ فرماتے تھے کہ میں نے امام وکیعؒ سے سنا، جب بھی وہ یہ حدیث روایت کرتے تو فرماتے' اس مسئلے میں اہل الرائے (یعنی احناف) کے قول کی طرف مت دیکھنا کیونکہ اشعار سنت ہے اور ان کا قول بدعت ہے۔(۵)

(نوویؒ) اس حدیث میں قربانی کے اونٹوں کو اشعار کرنے اور انہیں قلادے پہنانے کا استحباب موجود ہے۔(۶)

---

(۱) [نيل الأوطار (۴۶۳/۳)]

(۲) [المغني (۴۴۲/۵)]

(۳) [بخاري (۱۶۹۴) كتاب الحج : باب من أشعر وقلد بذي الحليفة ثم أحرم ' أحمد (۳۲۳/۴) ابو داود (۲۷۶۵) كتاب الجهاد : باب في صلح العدو]

(۴) [شرح المهذب (۳۲۱/۸) الأم (۳۳۷/۲) المغني (۴۵۵/۵) الإنصاف (۸۸/۴) هداية السالك (۳۱۴/۱) الأصل (۴۰۰/۲) المبسوط (۱۳۸/۴) الكافي (ص / ۱۶۱) نيل الأوطار (۴۵۸/۳)]

(۵) [جامع ترمذي (بعد الحديث / ۹۰۶)]

(۶) [شرح مسلم للنووي (۲۸۷/۴)]

